# مجرب

# تعویذات سیفی



مولانا عبدالواجد قادری

مکتبہ جام نور جامع مسجد دہلی ۶

بزرگانِ دین کے تیر بہدف خوش عملیات

مسمّٰی باسمِ تاریخی

# مجرّبِ تعویذاتِ سلفی

۹۴ ۷۹ء

مرتبہ

مولانا صوفی

## عبد الواجد

قادری صاحب

زیر اہتمام:- مکتبہ جام نور ۴۲۲ مٹیا محل جامع مسجد دہلی ۶

(حسین کاتب)

Price : ۲۰/-

# انتساب

اُن مخلص عاملین کے نام جنہوں
نے اپنے قیمتی اوقات کا تھوڑا سا
حصہ عامۃ المسلمین بلکہ عامۃ النّاس
کی فریاد رسی کے لئے وقف
کر رکھا ہے۔

فریادی

عبد الواجد قادری غفرلہٗ







# ...واقعی

فی زمانہ عاملوں کی کمی اور حاجت مندوں کی زیادتی سے انکار نہیں کیا جا سکتا ہے جس کو تعویذات و نقوش میں ذرا بھی سوجھ بوجھ ہے وہ بمصداق ایک انار و صد بیمار حاجتمندوں کے درمیان گھر رہتا ہے ہر چند کہ نقوش و تعویذات میں انہماک تقریباً تضیع اوقات اور اہل ہمت کے لئے اپنی اہم ضرورتوں سے انصراف ہے لیکن جب خوش عقیدہ مسلمان بھی اپنی حاجتوں میں غیروں کی طرف رجوع کرنے لگیں تو ایسی صورت میں تعویذ و نقوش کے جانکاروں پر ضروری ہو جاتا ہے کہ وہ اپنے اوقات عزیز میں سے تھوڑا وقت نکال کر ارشاد نبوی مَنِ استطاع منکم ان ینفع اخاہ المسلم فلینفع کے مطابق ایسے حاجتمند بھائیوں کی مدد کریں اور خیر النّاس من ینفع النّاس کے خانے میں داخل ہوں۔ تاکہ مسلمانوں کی خوش عقیدگی مجروح نہ ہو اور ان کی حاجت اپنے گھر ہی سے پوری ہو جائے بلکہ تالیف قلوب کے پیش نظر وہ نقوش جو صرف اعداد پر مشتمل ہوں غیر مسلموں کو بھی دیئے جا سکتے ہیں ...... یوں تو فقیر نہ عامل ہے نہ اس کا اہل مگر عاملین کرام، علمائے اعلام اور اسلاف عظام نے محض اپنے حسن ظن اور خوردہ نوازی کی وجہ سے جن تعویذات و نقوش اور دعاؤں

کی اجازت مرحمت فرمادی، ان کو استعمال میں لانے کے بعد میں خود بہت زیادہ متاثر ہوا اور جن جن حاجتمندوں کو دیا امید سے زیادہ فائدہ پہنچا۔ بعض خدا رسیدہ فقیروں اور درویشوں کے علاوہ مندرجہ ذیل باعظمت حضرات نے ازرہ شفقت بعض سلاسل اور تعویذات و نقوش کی اجازتیں عطا فرمائیں جو بھی سنّی مسلمان ان تعویذات سے فائدہ اٹھائے ضروری ہے کہ ان حضرات گرامی کو دعوات صالحہ میں یاد رکھے۔

۱۔ جدّ امجد حافظ القرآن حضرت مولانا حافظ محمد میاں صاحب اشرفی رحمۃ اللہ علیہ ۲۔ لطف مجسم حضور سیدی الکریم مفتی اعظم ہند علیہ الرحمۃ و الرضوان ۳۔ استاذ و مربی مرشد و مولائی حضور مفسر اعظم ہند علیہ الرحمۃ و الرضوان ۴۔ سلطان المناظرین حضرت العلام مولانا شاہ رفاقت حسین صاحب علیہ الرحمۃ ۵۔ مصدر کرم حضور سیدی محدث اعظم ہند علیہ الرحمۃ و الرضوان ۶۔ استاذ مکرم حضرت علامہ شاہ احسان علی صاحب قبلہ محدث فیض پوری علیہ الرحمۃ ۷۔ صاحب الفضیلۃ حضرت الشیخ الاستاذ علامہ احمد شاذلی عورفہ ۸۔ سماحۃ الشیخ حضرت علامہ شاہ فضل الرحمن صاحب قبلہ جانشین حضور قطب مدینہ علیہ الرحمۃ و الرضوان ۹۔ قاضی شریعت حضرت مولانا فضل کریم صاحب علیہ الرحمۃ۔

ان بزرگوں میں سے بعض حضرات نے اپنی بیاض کا وہ حصہ بھی عطا فرمایا جو اعلیٰحضرت عظیم البرکۃ امام احمد رضا، شیخ المشائخ حضور اشرفی میاں، اور حضرت حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے مستخرجہ تعویذات و نقوش پر مشتمل ہے۔ اس ذخیرۂ تعویذات میں سے جن نقوش کو مجرب



اور تیر بہدف پایا انھیں تعویذات پر یہ کتاب مشتمل ہے۔ نقش لکھنے والوں پر ضروری ہے کہ نقش و تعویذ لکھنے سے پہلے اس کے اصول و ضوابط کا پورا پورا خیال رکھیں تاکہ نشانہ چوکنے نہ پائے۔ فقط

## اصول ①

ا۔ نقوش و تعویذات کے لکھنے والے کا سنّی صحیح العقیدہ مسلمان ہونا ضروری ہے۔

ب۔ فرائض و واجبات کو اس کے وقتوں پر ادائیگی اور محرمات سے بیزاری ضروری ہے۔

ج سنن و مستحبات اور آداب بزرگان دین کا حریص ہو۔

د۔ کم بولنے، کم سونے اور کم کھانے کا عادی ہو۔

ھ۔ حرام و ناجائز کاموں کے لئے تعویذات ہرگز نہ لکھے۔

و۔ دوستی اور دشمنی کی تعویزیں تفصیلات معلوم ہونیکے بعد ہی لکھے۔

ز۔ ایسی روشنائی کا استعمال نہ کرے جس میں اسپرٹ یا کسی ناپاک سیال کی آمیزش ہو۔

ح ناپاکی کی حالت میں کوئی نقش و تعویذ نہ لکھی جائے جہاں تک ہو سکے اپنے ظاہر و باطن اور تعویذ لکھنے کی جگہ کو خوشبو سے معطر رکھے۔

ط۔ جو تعویذ جس برج میں لکھنا ہے اس کو اسی میں لکھے مثلاً رزق

میں فراخی، عزت و مرتبہ کی حصولیابی بُرج ثابت میں، مقہوری دشمن، بغض و عداوت بُرج منقلب میں اور حبّ و تسخیر وغیرہ بُرج ذوجسدین میں لکھے جائیں ورنہ اثر اُلٹا ہوسکتا ہے۔

س۔ قمر در عقرب میں کوئی تعویذ نہ لکھی جائے خواہ قمر در عقرب ماہِ ثابت ہی میں کیوں نہ ہو۔

ع۔ نحس تاریخوں میں بھی تعویذات لکھنے اور نیا کام شروع کرنے سے گریز لازم ہے۔

ف۔ تعویذات لکھنے سے پہلے بارگاہِ رسالت میں درود و سلام پیش کرے اور بارگاہِ غوثیت سے مدد طلب کرے۔

ص نقوش و تعویذات لکھنے کی اُجرت طلب نہ کرے اگر کوئی اپنی خوشی سے ہدیہ و نذر پیش کرے تو بہ نیتِ صالحہ قبول کرنے میں کوئی حرج نہیں۔

ق۔ جب کسی مریض و حاجتمند کو کوئی نقوش و تعویذ دی جائے تو انھیں تاکید کردی جائے کہ تعویذ کو استعمال کرنے سے پہلے حسبِ استطاعت کچھ صدقہ و خیرات کردیں۔



# اصول (٢)

ایک سال میں بارہ مہینے یا بارہ بروج ہوتے ہیں جو بحکم الٰہی اپنے اپنے دائرہ میں دور کرتے رہتے ہیں۔ تعویذات و نقوش لکھنے والوں کے لئے اسے تین فصلوں پر تقسیم کیا جاسکتا ہے ثابت، منقلب اور ذوجسدین۔ جو تعویذیں ماہِ ثابت میں لکھی جائینگی وہ منقلب میں نہیں اور جو منقلب میں لکھی جائینگی وہ ذوجسدین میں نہیں۔ ان مہینوں کو قمری اعتبار سے منقسم کرنا بہت مشکل ہے کیونکہ قمری مہینے سال میں دس دن گھٹتے رہتے ہیں اور شمسی مہینوں میں بھی ہر چار سال میں ایک دن کا فرق پڑجاتا ہے۔ لہٰذا انھیں فارسی یا ہندی مہینوں میں تقسیم کرنا زیادہ مناسب ہے جو گھٹتے بڑھتے نہیں اور اگر کبھی گھٹ بھی جائے تو سال کے اختتام سے پہلے پہلے اسے پھر بروج کے مطابق کردیا جاتا ہے اس لئے بہتر ہے کہ ثابت و منقلب اور ذوجسدین کی تقسیم کو ہندی میں سمجھا جائے۔

| ماہِ ثابت ہندی و برجی ۲ | ماہِ منقلب ہندی برجی ۱ | ماہ ذوجسدین ۳ |
|---|---|---|
| جیٹھ (ثور) | بیساکھ (حمل) | اساڑھ (جوزا) |
| بھادوں (اسد) | ساون (سرطان) | کنوار (سنبلہ) |
| اگہن (عقرب) | کاتک (میزان) | پوس (قوس) |
| پھاگن (دلو) | ماگھ (جدی) | چیت (حوت) |

## اصول (۳)

عام جنتریوں میں قمر در عقرب کی صحیح تاریخیں درج نہیں ہوتیں جسکی وجہ سے نقوش بھرنے والوں کو پریشانیوں میں مبتلا ہونا پڑتا ہے اور یہ بھی ہندی مہینوں کے ہی اعتبار سے معلوم ہوگا کہ قمر در عقرب کن تاریخوں میں ہے کسی اعتبار سے اسکی مطابقت ہو سکتی ہے۔ مگر چار سال کے بعد ایک دن کا فرق ہو جائے گا ان تاریخوں میں نہ کوئی نیا عمل شروع کرے اور نہ تعویذ لکھے ہاں اگر عمل کے درمیان یہ تاریخیں آجائیں تو حرج نہیں ہے۔

۱۱ر اساڑھ، ۸ر ساون، ۶ر بھادوں، ۳ر آسن کنوار، ۱ر کاتک، ۲۸ر اگہن، ۲۶ر پوس، ۲۳ر ماگھ، ۲۱ر پھاگن، ۱۸ر چیت، ۱۶ر بیساکھ، ۱۳ر جیٹھ۔

مطابق:۔ ۱۶ر جنوری، ۱۱ر فروری، ۱۰ر مارچ، ۵ر اپریل، ۳ر مئی، ۲۹ر مئی، ۲۶ر جون، ۲۲ر جولائی، ۱۹ر اگست، ۱۵ر ستمبر، ۱۲ر اکتوبر، ۸ر دسمبر۔



## اصول (۴)

بعض تاریخیں نحس ہوتی ہیں جن میں تعویذوں کا اثر الٹا ہو سکتا ہے لہٰذا ان تاریخوں میں بھی تعویذ نویسی سے گریز کرنا چاہیئے اور یہ تاریخیں باعتبار قمری معتبر ہیں جس کا نقشہ یہ ہے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| محرم الحرام<br>۱۱ر ۱۳ر ۱۴ر | صفر المظفر<br>۱ر ۳ر<br>۱۰ر ۱۲ر ۲۰ر | ربیع الاوّل<br>۴ر ۱۰ر ۲۰ر | ربیع الثانی<br>۱ر ۱۱ر ۱۹ر ۲۸ر |
| جمادی الاولیٰ<br>۲ر<br>۱۰ر ۱۱ر ۲۸ر | جمادی الاخریٰ<br>۱ر ۲ر ۴ر ۱۱ر ۱۲ر | رجب المرجب<br>۱۱ر ۱۲ر ۱۳ر ۱۵ر | شعبان المعظم<br>۳ر ۴ر<br>۱۴ر ۲۰ر ۲۶ر |
| رمضان المبارک<br>۲ر ۹ر ۱۳ر ۲۰ر ۲۴ر | شوال المکرم<br>۲ر ۶ر ۷ر ۸ر | ذوالقعدہ<br>۳ر ۵ر ۶ر ۸ر ۱۰ر | ذوالحجہ<br>۲ر ۷ر ۸ر ۲۰ر ۲۸ر |

نوٹ:۔ یہ کل ۵۲ تاریخیں ہیں ان تاریخوں میں نہ کوئی نیا عمل شروع کرے نہ اعمال و تعویذات کی زکوٰۃ دے۔ ان باون تاریخوں میں ۲۴ کا نحس ہونا بعض کتب احادیث سے منصوص ہیں اور بقیہ تاریخوں کا اضافہ عاملین نے کیا ہے۔

## اصول (۵)

نقوش پُر کرنے والوں کے لئے ضروری ہے کہ سعد و نحس اوقات کا بھی خیال رکھیں جو سات ستاروں سے متعلق ہیں اور اسکی تفصیل

یہ ہے :- ۱- مشتری سعد اکبر ۲- زہرہ سعد اصغر
۳- عطارد مشترک ۴- شمس سعد ۵- قمر سعد
۶- زحل نحس اکبر ۷- مریخ نحس

سعد اکبر، سعد اصغر، سعد اور مشترک اوقات میں محبت، شفائے امراض، غائب کو حاضر کرنے، اخلاق والفت، خواب بندی وغیرہ کے نقوش و تعویذات لکھے جائیں گے جبکہ نحس اکبر اور نحس کے اوقات میں عداوت بغض اور ہلاکت دشمنان کے اعمال و ترکیب کئے جائیں گے۔ کسی بھی عمل کے چلہ کی ابتدا، وقت سعد میں ہوگی اور تعویذوں کی زکوٰۃ بھی وقت سعد ہی میں دی جائے گی۔

## اصول (۶)

جب سعد و نحس کے اوقات معلوم ہو گئے تو یہ بھی معلوم ہونا ضروری ہے کہ کس دن کن کن وقتوں میں ساعت سعد ہے اور کن کن وقتوں میں ساعت نحس ہے۔ ہر ایک دن کے چوبیس ۲۴ گھنٹوں کو ذیل کے نقشہ میں ظاہر کر دیا گیا ہے تاکہ نقوش پر کرنے والوں کیلئے کوئی دشواری باقی نہ رہے۔ یہ نقشہ بیاض حامدی سے میں نے حاصل کیا ہے جو اعلیٰحضرت علیہ الرحمہ کا مستخرجہ ہے۔

نقشہ اگلے صفحہ پر



| [illegible] | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| یکشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| دوشنبہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| سہ شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| چہار شنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| پنجشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |

### ساعات شب

| شب | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| یکشنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| دوشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| سہ شنبہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| چہار شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زحل |
| پنجشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |

# اصول ؎

نقوش لکھنے والے حضرات حتی الوسع اس بات کی کوشش کریں
کہ نقوش لکھنے کی جگہ مقرر ہو اور اگر کثرتِ سفر وغیرہ وجہ سے یہ ناممکن ہو
تو ایک ایسی جائے نماز کا انتظام کریں جو سفر و حضر میں ساتھ رہے اور
اسی پر بیٹھ کر تعویذ و نقوش لکھے جائیں امید ہے کہ مکان واحد کی برکت
اس میں بھی حاصل ہوگی نیز موکلین کو وہاں آنے اور بیٹھنے میں کوئی
توحش نہیں ہوگا۔

نوٹ:۔ ہر تعویذ و نقوش لکھنے والوں کو چاہیئے کہ وہ
ان اصول سبعہ کو پیش نظر رکھیں تاکہ ان کی محنت رائیگاں نہ جائے
اور حاجت مندوں کو پورا پورا فائدہ پہنچ سکے۔

کسی بھی کتاب سے نقوش نقل کرنے سے پہلے بطور خود اس کی
جانچ اچھی طرح کر لینی چاہیئے کہ کہیں کتابت و طباعت کی لاپرواہی
سے اعداد کچھ کے کچھ تو نہیں ہو گئے ہیں کیونکہ اعدادی غلطیاں اکثر و
بیشتر مطبوعہ کتابوں میں دیکھنے کو ملتی ہیں۔

کسی بھی نقش یا دعا کو استعمال کرنے سے پہلے اس کی زکوٰۃ
ادا کر دینی لازم ہے اور اکثر نقوش کی زکوٰۃ یہ ہے کہ متعلقہ نقش کو روزانہ
چالیس عدد لکھا جائے اور جو یا گیہوں کے آٹے میں گولیاں بنا کر دریا یا
بہتے پانی میں ڈال دیا جائے۔ جب اکتالیس دن اس طرح گذر جائیں



گے تو اس نقش کی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی اور اس کے استعمال کرنے کا
اختیار حاصل ہو جائے گا اس طرح جس دعا کو استعمال میں لانا چاہیں اس
دعا کے اعداد ابجدی نکال لیے جائیں اور اپنے نام کے اعداد سے ضرب
دیکر محصلہ اعداد کو چالیس سے تقسیم کر دیں پھر اعداد مقسومی کے مطابق
چالیس دنوں تک پڑھیں اس دعا کی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی اور وہ دعا
عمل میں آجائے گی مثلاً حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ کو
عمل میں لانا ہے تو پہلے اس کے اعداد ابجدی نکال لئے گئے جو
چار سو پچاس ہیں اور مثلاً عبدالواجد ان کلماتِ کریمہ کو عمل میں لانا
چاہتا ہے تو عبدالواجد کے ——— اعداد بھی نکالے جائینگے جو ایک
سو اکیس ہیں پھر چار سو پچاس کو ایک سو اکیس سے ضرب دیا جائیگا
جو چون ہزار چار سو پچاس بنے گا اور پھر ان اعداد محصلہ کو جب چالیس
سے تقسیم کیا جائے گا تو ایک ہزار تین سو اکسٹھ اعداد حاصل
ہوں گے جس کو روزانہ چالیس دنوں تک پڑھنا ہے اور بقیہ دس عدد
کو آخری دن کے وظیفہ میں شامل کر لینا ہے۔ چالیس دن مکمل ہو جانے
کے بعد ان کلمات کریمہ کی زکوٰۃ بھی ادا ہو جائے گی اور وہ عمل میں
بھی آجائیگا اور ان کلمات کی جو خصوصیات ہیں عامل اس سے
پورا پورا فائدہ اٹھا سکتا ہے۔ زکوٰۃ کی ادائیگی کے دوران عامل کو
بہت ہی محتاط رہنے کی ضرورت ہے روزانہ غسل کرے خوشبو
لگائے پاکیزہ اور حلال چیز دل ہی کو استعمال کریں عام لوگوں سے

سے ملنے جلنے کو بھی ترک کردے اگر ہو سکے تو ترک حیوانات جلالی بھی کرے ورنہ ترک حیوانات جمالی تو نہایت ضروری ہے اور وہ یہ ہے کہ چلّہ یا زکوٰۃ کی ادائیگی کے دوران گوشت، مچھلی، سرکہ، پیاز، لہسن دہی، مٹھائی، میوہ جات، اور تیل، گھی، مکھن وغیرہ کا استعمال نہ کرے اور اس دوران نہ تو حجامت بنوائے، نہ ناخن ترشوائے اور نہ ہی سلا ہوا کپڑا پہنے۔

اس زمانہ قحط العمل میں اگر حیوانات جلالی و جمالی کا چھوڑنا ناممکن ہو تو کم از کم محرمات سے اجتناب تو بہر حال لازم ہے بغیر اس کے آدمی صحیح طریق پر عامل نہیں ہو سکتا اور یہ بھی اسی وقت ہو سکتا ہے جب کوئی عامل بطور خاص کسی کو اس طرح عمل کرنے کی اجازت دیدے۔

تعویذ و نقوش نویسی مکمل ایک فن ہے اور فن بھی ایسا جس میں متعدد فنون کی ضرورت پڑتی ہے۔ لہٰذا اس میں پڑنا ہر کس و ناکس کا کام نہیں اسلئے طمع کنندگان سے گذارش ہے کہ جب تک اس اس فن میں کچھ سوجھ بوجھ نہ ہو یا کسی عامل کی سرپرستی حاصل نہ ہو اس کی جانب نگاہِ طمع نہ اٹھائیں تاکہ خود بھی محفوظ رہیں اور دوسروں کو بھی محفوظ رکھ سکیں۔ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ

دعا جو

عبد الواجد قادری غفرلہ

۲۸ نومبر ۹۲ء



# دعاء حصار

عامل جب کسی عمل کی ابتدا کرے، نقش و تعویذ لکھے یا کسی آسیب زدہ یا مسحور کو دم کرنا چاہے یا کسی اجنبی مکان میں داخل ہو یا ڈر خوف کا اندیشہ ہو تو مندرجہ ذیل دعا حصار کو ایک مرتبہ پڑھ کر انگشت شہادت پر دم کرے اور داہنے کان کے ارد گرد تین مرتبہ گھمائے ان شاء اللہ تعالیٰ تمام بلیات و آفات اور رجعت وغیرہ سے محفوظ رہے گا۔ بہتر یہ ہے کہ ہر نماز پنجگانہ کے بعد اور تازہ وضو کرنے کے بعد یہ عمل کر لیا کرے تاکہ ہمہ وقت کے لئے محفوظی ہو جائے یہی مشائخ قادریہ رضویہ کا معمول بھی ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرَاتٍ بِاَمْرِہٖ اَلَا لَہُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ تَبَارَکَ اللّٰہُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ گردِ من و گردِ خانۂ من و گردِ زن و فرزندانِ من و گردِ مال و دوستانِ من حصارِ حفاظتِ تو شود و تو نگہدار باشی آمین یا اللّٰہ بحق سلیمان بن داؤد علیہما الصَّلوٰۃ والسَّلَامُ وبحق اھیا اشراھیا علیقا ملیقا تلیقا اَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِی الْقُلُوْبِ وَبحق لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ وبحق یَا مُؤْمِنُ یَا مُھَیْمِنُ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰینَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَبَارَکَ وَسَلَّمَ ؀

# دعاء حاجات

جب کسی الجھن و پریشانی میں گرفتار ہو جائے اور رہائی کی بظاہر کوئی صورت نظر نہیں تو مندرجہ ذیل کلمات کو وردِ زبان کرلے خدا نے چاہا تو صرف ہفتہ عشرہ میں پریشانیاں دور ہو جائیں گی۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِصِدْقِ اَبِیْ بَكْرٍ وَبِخِلَافَتِهٖ وَبِعَدْلِ عُمَرَ وَصَلَابَتِهٖ وَبِحَیَاءِ عُثْمَانَ وَسَخَاوَتِهٖ وَبِعِلْمِ عَلِیٍّ وَّشُجَاعَتِهٖ وَسَخَاوَةِ الْحَسَنِ وَرُتْبَتِهٖ وَشَهَادَةِ الْحُسَیْنِ وَغُرْبَتِهٖ اَنْ تَقْضِیَ الْحَاجَاتِ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ ۝

# دعاء فتوحات

رزق میں کشادگی، کاروبار میں ترقی، ہم چشموں میں عزت وقار اور غیبی فتوحات حاصل کرنے کے لئے نیچے لکھی ہوئی دعا کو زبانی یاد کرلے اور کثرت سے اس کا ورد شروع کر دے خصوصاً نماز پنجگانہ کے بعد نہایت گریہ وزاری کے ساتھ دونوں ہاتھوں کو مونڈھوں کے بالمقابل بسوئے آسمان پھیلا کر بار بار یہ دعا مانگتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ غیبی فتوحات کے دروازے کھل جائیں گے



یَا اَللّٰهُ یَا كَرِیْمُ بِاِسْمِكَ ابْتَدَیْتُ وَبِجُوْدِ مُلْكِكَ اِنْتَهَیْتُ وَبِنُوْرِ قُدْسِكَ اِهْتَدَیْتُ وَبِفَضْلِكَ اِسْتَغِیْثُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِكَ وَاَسْتَغْفِرُكَ وَاَتُوْبُ اِلَیْكَ رَبِّ هَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً وَّهَبْ لَنَا مِنْ اَمْرِنَا رَشَدًا غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَیْكَ الْمَصِیْرُ رَبِّ اغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ ۝

## درود اسم اعظم

اس درود وسلام کی بیشمار عظمتیں اور برکتیں ہیں چاہیئے کہ ہر دعا کے اول و آخر اور نقوش و تعویذات لکھنے سے قبل تین تین بار پڑھ لیا جائے اس درود کے عاملین کے لئے ابر و باد طوفان و رعد مسخر کر دیئے جاتے ہیں۔

اس درود پاک کا دوسرا حصہ حضرت سیدنا خضر علی نبینا وعلیہ السلام کا خاص عطیہ ہے جو انہوں نے مقام ابراہیم اور حطیم کے درمیان مطاف شریف میں حضور سیدی مفسر اعظم ہند علیہ الرحمہ کو عطا فرمایا تھا اور مفسر اعظم علیہ الرحمہ تا زیست اس کے عامل اور عاشق و شیدا رہے اکثر و بیشتر فرماتے تھے کہ روحانی و عرفانی جو بھی مدارج مجھے ملے ہیں وہ سب اسی درود پاک کی برکت ہے جو اس کا عامل ہو جائے گا اسکی دینی و دنیوی ضرورتوں حاجتوں کا یہ درود کفیل ہو جائے گا۔

درود اسم اعظم یہ ہے:۔ اَللّٰهُ رَبُّ مُحَمَّدٍ صَلّٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَا
نَحْنُ عِبَادُ مُحَمَّدٍ صَلّٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَا

اس نقش معظم بھی تمام دنیاوی و دینی حاجات کا ضامن ہے حسب ترکیب مذکور اس کی زکوٰۃ ادا کر کے عمل میں لانا چاہیئے۔ نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۰ | ۳۵۳ | ۳۵۶ | ۳۴۳ |
| ۳۵۵ | ۳۴۴ | ۳۴۹ | ۳۵۲ |
| ۳۴۴ | ۳۵۸ | ۳۵۱ | ۳۴۸ |
| ۳۵۴ | ۳۴۶ | ۳۴۵ | ۳۵۶ |

## مغلوبیٔ دشمناں

جب دشمنوں کی زیادتی ہو جائے اور کامیابی مسدود ہو جائے تو ان کلمات مبارک کو اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے بہ کثرت پڑھنا چاہیئے اور اگر ہر وقت اس کا ورد رکھنا مشکل ہو تو نماز عشاء کے بعد اَللّٰہُ رَبِّیْ لَاشَرِیْکَ لَہٗ آٹھ سو چوہتر بار اور حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ ——— چار سو پچاس بار نیز بطفیل حضرت دستگیر دشمن ہوئے زیر، ایک سو گیارہ بار پڑھنا چاہیئے انشاء اللہ تعالیٰ ایک چلہ کے اندر اندر خاطر خواہ کامیابی حاصل ہوگی اور دشمن سب ذلیل و خوار ہونگے۔ اگر چاہیں تو حسبِ ترکیب مذکور ان دونوں کلمات مبارکہ کے نقوش کو بھی عمل میں لا سکتے ہیں نقوش یہ ہیں:-

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۲ | ۱۱۵ | ۱۱۸ | ۱۰۵ |
| ۱۱۷ | ۱۰۶ | ۱۱۱ | ۱۱۴ |
| ۱۰۷ | ۱۲۰ | ۱۱۳ | ۱۱۰ |
| ۱۱۲ | ۱۰۹ | ۱۰۸ | ۱۱۹ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۸ | ۲۲۱ | ۲۲۴ | ۲۱۱ |
| ۲۲۳ | ۲۱۲ | ۲۱۷ | ۲۲۲ |
| ۲۱۳ | ۲۲۶ | ۲۱۹ | ۲۱۶ |
| ۲۲۰ | ۲۱۵ | ۲۱۴ | ۲۲۵ |



# گنجِ گرانمایہ

المعروف بہ

# پنج گنج قادریہ

طالبانِ سلوک اگر ابتداءً نماز پنجگانہ سے فارغ ہونے کے بعد مندرجہ ذیل وظائف کو اپنے ورد میں رکھیں تو ابوابِ سلوک خود بخود ان کے لئے کھلتے چلے جائیں گے اور ایسے برکات و خیرات کا ظہور ہوگا جو طالب کے وہم و گمان میں نہیں ہے اسکی مداومت سے ہر کام سنورتے چلے جائیں گے اور دشمنان جان و ایمان خائب و خاسر اور مغلوب رہینگے یہ وظائف سلسلۂ قادریہ رضویہ برکاتیہ کے مشائخ کرام سے مبتدی تک کے معمول خاص میں شامل ہیں۔

بعد فجر درود غوثیہ تین بار اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ مَّعْدَنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَاٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ، یَا عَزِیْزُ یَا اَللّٰہُ سو بار، یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ایک سو گیارہ بار، حَسْبِیَ اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ دس بار، رَبِّ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ دس بار، رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ دس بار، سَیُھْزَمُ الْجَمْعُ وَیُوَلُّوْنَ الدُّبُرَ

دس بار، اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ دس بار، وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰهَ یَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْهُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ وَمَنْ یَّتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا دس بار، سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِهٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ دس بار، یَا بَاسِطُ بہتر ۷۲ بار، درود غوثیہ تین بار ـــــ درود و سلام کبریت احمر یا سلام رضویہ یا جو بھی سلام چاہیں۔

بعد نماز ظہر ـــــ درود غوثیہ تین بار، یَا کَرِیْمُ یَا اَللّٰهُ سو بار، یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ ایک سو گیارہ بار، یَا بَاسِطُ بہتر ۷۲ بار، درود غوثیہ تین بار ۞

بعد نماز عصر ـــــ درود غوثیہ تین بار، یَا جَبَّارُ یَا اَللّٰهُ سو بار، حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ ایک سو گیارہ بار، یَا بَاسِطُ بہتر ۷۲ بار، درود غوثیہ تین بار، ۞

بعد نماز مغرب ـــــ درود غوثیہ تین بار، یَا سَتَّارُ یَا اَللّٰهُ سو بار، رَبِّ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ایک سو گیارہ بار، یَا بَاسِطُ بہتر ۷۲ بار، درود غوثیہ تین بار، ۞ درود و سلام کبریت احمر ۞

بعد نماز عشاء، ـــــ درود غوثیہ تین بار، یَا غَفَّارُ یَا اَللّٰهُ ایک سو گیارہ بار، اُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَی اللّٰهِ، اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌ



بِالْعِبَادِ ایک سو گیارہ بار، یَا بَاسِطُ بہتر ۷۲ بار، درود غوثیہ تین بار، درود و سلام کبریت احمر ۞

سونے سے پہلے ـــــ درود غوثیہ پانچسو ۵۰۰ بار، اَللّٰهُ رَبِّیْ لَا شَرِیْكَ لَهٗ آٹھ سو چوہتر ۸۷۴ بار، حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ چار سو پچاس بار، طفیل حضرت دستگیر دشمن ہوئے زیر، ایک سو گیارہ بار، پھر چت لیٹ کر سینے پر دونوں ہاتھوں کو رکھ کر ہتھیلیوں کو آسمان کی طرف پھیلاتے ہوئے آیت الکرسی ایک بار قل یاایھا الکافرون ایک بار قل ھو اللہ شریف تین بار، قل اعوذ برب الفلق ایک بار، قل اعوذ برب الناس ایک بار، درود غوثیہ تین بار پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے سر سے پاؤں تک سارے جسم پر پھیر کر داہنی کروٹ سو جائے منہ ہٹے ۔ سورہ واقعہ، سورہ یٰسٓ اور سورہ ملک زبانی یاد کرلیں اور ان تینوں سورتوں کو بھی بلاناغہ روزانہ رات میں سونے کی دعاؤں سے پہلے پڑھ لیا کریں پھر پنج گنج قادری کے برکات واثرات ملاحظہ کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ مبتدیوں کو اس پنج گنج قادری کی مداومت تمام دیگر اوراد و وظائف سے بے نیاز کر دیگی۔

## ختم قرآن

ہر کام میں کامیابی اور مشکل ترین مہمات کو آسان کرنے کے لئے ختم قرآن تریاقِ اعظم ہے مگر تنہائی میں پڑھے اور درمیان تلاوت کسی سے بات چیت نہ کرے۔ ایک ختم سے بارہ ختم تک علی الاتصال پڑھنا ہر مقصد کے حصول

کیلئے اکسیر اعظم ہے۔ طریقہ یہ ہے :۔ روز جمعہ سورۂ فاتحہ سے سورۂ مائدہ کے ختم تک، روز شنبہ سورۂ انعام سے سورۂ توبہ تک، روز یکشنبہ سورۂ یونس سے سورۂ مریم تک، روز دوشنبہ سورۂ طٰہٰ سے سورۂ قصص تک، روز سہ شنبہ سورۂ عنکبوت سے سورۂ صٓ تک، روز چہارشنبہ سورۂ زمر سے سورۂ رحمٰن تک، اور روز پنجشنبہ سورۂ واقعہ سے آخر ختم قرآن تک۔

## حفاظت جسم وجان

جان ومال اور مکان کو سحر وآسیب اور چوری، ڈکیتی سے بچانے کے لئے چاہیئے کہ اس تعویذ کو مشک وزعفران سے خوبصورتی کے ساتھ لکھ کر مکان کے دروازہ پر چسپاں کرے یا گلے میں لٹکائے یا بازو پر باندھے عطا فرمودہ حضور مفتیٔ اعظم ہند علیہ الرحمہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم، سلٰمٌ قولاً من رب الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۰ | ۹۹۶ | ۹۹۱ | ۳۹۲ |
| ۹۹۲ | شافی | سلام | ۹۹۵ |
| ۳۹۰ | حافظ | حفیظ | ۱۳۲ |
| ۹۹۷ | ۱۳۳ | ۳۸۹ | ۹۹۰ |

یارقیب یاوکیل یاسلام یاکبیر یامحیط ان ربی علیٰ کل شیٔ حفیظ وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ سیدنا محمد وآلہٖ وصحبہٖ وبارک وسلم۔

عامل کو چاہیئے کہ ظ، ع، ف، ق، ھ وغیرہ حروف کی آنکھیں کھلی رکھیں۔

## نقش شفاء

تمام امراض جسمانی کو دور کرنے کیلئے اس تعویذ کو زعفران سے لکھ کر گلے میں ڈالے



یا بازو پر باندھے اور چالیس دنوں تک مسلسل ایک ایک تعویذ پیئے۔

۱۶۶

| ش | ا | ف | ی |
|---|---|---|---|
| ۸۱ | ۹ | ۳۰۱ | شفا |
| ۸ | ۷۸ | ۳ | ۳۰۲ |
| ۲ | ۳۰۳ | ۷ | ۷۹ |

یاشافی یاکافی یاسلام بحق وننزل من القرآن ما ھو شفاء ورحمۃ للمؤمنین وبحق الیس اللہ بکاف عبدہ وبحق سلام قولاً من رب الرحیم وصلی اللہ تعالیٰ تعالیٰ علیٰ سیدنا محمد وآلہ وصحبہ اجمعین وبارک وسلم

## وسعت رزق

رزق میں کشادگی کے لئے ساعت سعد میں زعفران سے لکھ کر اس تعویذ کو بازو پر باندھیں۔ یہ مبارک نقش مستخرجہ مفتیٔ اعظم علیہ الرحمہ رزّاق کے اعداد پر مشتمل ہے جو نہایت زود اثر ہے اس تعویذ کے استعمال کرنے والوں کو چاہیئے وہ یارزاق یااللہ کا کثرت سے ورد کریں۔ یا ہر نماز کے بعد تین سو چھیانوے بار پڑھ لیا کریں۔

| یااللہ | ۷۶ | ۷۸ | یااللہ |
|---|---|---|---|
| ۷۹ | ۷۶ | ۷۸ | ۷۵ |
| ۷۵ | ۷۶ | ۷۸ | ۷۹ |
| یااللہ | ۸۰ | ۷۴ | یااللہ |

یااللہ یالطیف یافتاح یاوھاب یاباسط یارزاق یاغنی یامغنی یامعطی یامنعم بحق اللہ لطیف بعبادہ یرزق من یشآء وھو القوی العزیز۔

## ردِ سحر

اگر کسی عورت ومرد پر کسی جادوگر نے درجنوں جادو کیا ہو جسکی وجہ سے پیٹ میں یا سر میں مستقل درد یا چکر رہتا ہو تو اس سے نجات پانے کے لئے مندرجہ ذیل دعا کو زبانی یاد کرلے اور نماز فجر وعصر کے بعد اوّل آخر تین تین بار درود غوثیہ اور درمیان میں گیارہ بار اس دعا کو پڑھ لے عمل شروع کرتے ہی سحر جلنا

شروع ہوجائے گا اور ایک چلہ میں خاکستر ہوجائیگا۔ آئندہ کے
سحر وجادو سے حفاظت کے لئے اس کو اپنا وظیفہ بنالے۔ انشاء اللہ
تعالیٰ ہر قسم کے جادو سے محفوظ رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ عَلِیْقًا مَلِیْقًا تَلِیْقًا خَالِقًا
مَخْلُوْقًا کَافِیًا شَافِیًا اِرْتَضٰی مُرْتَضٰی بِحَقِّ یَا بُدُّوْحٍ وَنُنَزِّلُ
مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ہُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ وَلَا یَزِیْدُ
الظّٰلِمِیْنَ اِلَّا خَسَارًا ۔ وَبِحَقِّ اَسًا تَاْسًا لَاْسًا لُوْسًا بِرَحْمَتِکَ
یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ۔ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ
وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَبَارَکَ وَسَلَّمَ ۔

## دفع امراض وسحر

سحری آسیبی اور جسمانی ہر قسم کی بیماریوں سے نجات پانے کیلئے

زعفران سے لکھ کر گلے میں لٹکائیں یا بازو پر باندھیں اور ایک ایک تعویذ
اکیس دنوں تک پہنیں۔ عطا فرمودہ حضور محدث اعظم ہند علیہ الرحمہ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶۹۰۲ | ۲۳۶۹۰۵ | ۲۳۶۹۰۸ | ۲۳۶۸۹۴ |
| ۲۳۶۹۰۷ | ۲۳۶۸۹۵ | ۲۳۶۹۰۱ | ۲۳۶۹۰۶ |
| ۲۳۶۸۹۶ | ۲۳۶۹۱۰ | ۲۳۶۹۰۳ | ۲۳۶۹۰۰ |
| ۲۳۶۹۰۴ | ۲۳۶۸۹۹ | ۲۳۶۸۹۷ | ۲۳۶۹۰۹ |

بسم اللہ الرحمن الرحیم یا غفور یا غفور یا غفور ام ع ف ح ح ج م ا ع
بحرمت حضرت خواجہ میر اشرف جہانگیر سمنانی قدس سرہ بحق کھیعص بحق حمعسق



| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۳ | ۸ |
| ۵ | ۷ | ۹ |
| ۶ | ۱۱ | ۴ |

اس تعویذ کو بھی مندرجہ بالا تعویذ کے ساتھ
استعمال میں لائیں حسب ترکیب
سابق ——— آنچہ خواہد بیاید باذنہ تعالیٰ

# دفع بواسیر خونی وبادی

چودہ آنے بھر (۹ گرام) چاندی کا بالکل کنگن تیار کیا جائے جو مریض کی
کلائی میں آجائے اس کی چوڑائی تقریباً ہاف انچ ہو پھر اس بالا کے باہر اور
اندر منگل کی صبح میں مندرجہ ذیل تعویذ لکھے اور کندہ کرے نصف النہار
سے قبل نقش تیار ہوجائے۔ مریض اس دن تعویذ پہننے سے پہلے کچھ بھی
نہ کھائے نہ پیئے بلکہ مثل روزہ کے رہے۔ نصف النہار کے وقت عامل دہی
اور بھات کھائے اور برتن میں نصف سے زائد چھوڑ دے پھر کندہ شدہ
نقش مریض کو پہنائے اور چھوڑا ہوا کھانا کھلائے مریض جتنا کھا سکتا ہے کھائے
پھر مغرب تک مثل روزہ رہے یہ نقش مریض کی کلائی میں کم از کم چالیس
دن اور زیادہ سے زیادہ ایک سال رہے اس کے بعد یہ کسی غریب مفلس
کو دے دیا جائے۔ اس نقش مبارک کی اجازت بھی حضور محدث اعظم
ہند علیہ الرحمہ سے ہے جو نہایت مجرب وتیر بہدف ہے۔

نقش جو بالا کے اوپر رہے گا۔

۷۸۶

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۹۴ | ۱۹۴ | ۱۹۴ | ۱۹۴ | ۱۹۴ | ۱۹۴ | ۱۹۴ | ۱۹۴ |

نقش جو اندرونی حصہ میں رہے گا

٧٨٦

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ٢٩ | ٧٦ | ٧٨٦ | ٧٩ | ٩٣ | ١٣٣ | ١٣٣ | ٦٧ |

## برائے تسخیرِ حکام

اگر حاکم ناراض ہو اور مقدمہ کا فیصلہ حسب دل خواہ ہوتا ہوا نظر نہ آئے

تو ضرورت مند کو چاہیئے کہ ان دونوں ابیات کو زبانی یاد کر لے اور کثرت سے پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ حسبِ منشار مقدمہ کا فیصلہ ہوگا۔ اور اگر کوئی افسر ناراض ہو تو وہ بھی مہربان ہو جائے گا۔

اے جہانگیر پیرا مخدوم — نزود از درت کسے محروم
بہرِ اولادِ خویش اے اشرف — حاکم وقت را بکن محکوم

جب حاجت بر آئے تو حضور مخدوم صاحب قبلہ رحمۃ اللہ علیہ کے نام سے فاتحہ دلوائے۔

## قضاءِ حاجات

١۔ لڑکا یا لڑکی کی شادی کا پیغام نہیں آتا ہو یا رکاوٹیں پیدا ہوتی ہوں بار بار رشتہ طے ہونے کے بعد چھوٹ جاتا ہو تو چاہیئے کہ وقت سعد میں اس دعا کو زعفران سے لکھ کر اس لڑکا یا لڑکی کے گلے میں لٹکائے انشاء اللہ تعالیٰ رشتہ اور رشتہ کی پختگی کا سامان غیب سے ہو جائے گا۔ تعویذ کو خوب اچھی طرح موم جامہ کرے یا کئی بار پاک پلاسٹک میں خوب اچھی طرح لپیٹے تاکہ پسینہ یا غسل کا پانی وہاں تک سرایت نہ کرے۔



جب تعویذ کو موم جامہ کر دیا جائے یا پلاسٹک میں خوب اچھی طرح لپیٹ دیا جائے تو اس کے ساتھ غسل خانہ یا استنجا خانہ کے اندر جانے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ یہ تعویذ اس وقت تک گلے میں پڑی رہے جبتک کہ بخیر و خوبی شادی نہ ہو جائے۔ شادی ہو جانے کے بعد تعویذ کو بہتے پانی میں ڈال دیا جائے اور فقیروں پر کچھ صدقہ کر دیا جائے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم یا حلیم لا یعجل یا کریم لا یجھل یا ذا الجبروت و یا ذا الجود والقوّۃ یا ذا الرّحمۃ الواسعۃ لا الٰہ الا اللّٰہ محمّد رّسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ و اٰلِہٖ محمود کریم موجود وھو الغفور الودود، وَمِنْ کُلِّ شَیْءٍ خَلَقْنَا زَوْجَیْنِ لَعَلَّکُمْ تَذَکَّرُوْنَ، اللّٰھم بحق اٰیۃ ھٰذا و بحرمۃ محمد علیہ السّلام، ان ترزق ھذہٖ المرأۃ (......اس جگہ لڑکی اور اس کی ماں کا نام لکھے) زوجاً موافقاً غیر مخالف بحرمۃ محمد واٰلہٖ اجمعین ۰

تعویذ اگر مرد کے لئے ہے تو بجائے ھٰذہ المرأۃ کے اخیر تک یہ لکھنا چاہیئے ان تورزق ھذا الرجل (......لڑکا اور اس کی ماں کا نام) زوجۃ موافقۃ غیر مخالفۃ الخ۔

نوٹ:۔ دعاء مذکورہ کے لکھتے وقت اس بات کا خیال رہے کہ جن حروف کی آنکھیں کھلی ہوئی ہیں اس کو کھلی ہی رہنی چاہیئے مثلاً ہ، ـہ، ـعـ، ھ، و، ف، ق، وغیرہ۔ تعویذ مذکورہ جب کسی غیر مسلم کو

دینی ہو تو اس نقش کی صورت میں دی جائے۔

لڑکی کے لئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۷۸ | ۳۵۹۲ | ۳۵۸۸ | ۳۵۸۵ |
| ۳۵۸۹ | ۳۵۸۲ | ۳۵۷۹ | ۳۵۹۱ |
| ۳۵۸۳ | ۳۵۸۶ | ۳۵۹۴ | ۳۵۸۰ |
| ۳۵۹۳ | ۳۵۸۱ | ۳۵۸۲ | ۳۵۸۴ |

ان تزوّق ھذہ المرأۃ (لڑکی کا نام مع والدہ) زوجاً موافقاً غیر مخالف

لڑکا کے لئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۷۸ | ۳۵۹۲ | ۳۵۸۸ | ۳۵۸۵ |
| ۳۵۸۹ | ۳۵۸۲ | ۳۵۷۹ | ۳۵۹۱ |
| ۳۵۸۳ | ۳۵۸۶ | ۳۵۹۴ | ۳۵۸۰ |
| ۳۵۹۳ | ۳۵۸۱ | ۳۵۸۲ | ۳۵۸۴ |

ان تزوّق ھذا الرجل (لڑکا کا نام مع والدہ) زوجۃً موافقۃً غیر مخالفۃ

۲- یہ آیات و نقش بھی دختر نا کتخدا کے بخت خوابیدہ کو بیدار کرنے کیلئے خاص ہے لڑکوں کے لئے بھی اسے استعمال کیا جاسکتا ہے۔ تعویذ آویزاں ہو جانے کے بعد چلہ پورا نہیں ہوگا کہ غیب سے جوڑوں کا سامنا پورا ہو جائے گا۔ یہ تعویذ بھی ساعت سعد میں زعفران سے لکھی جائے گی۔

نوٹ:- جن جن تعویذوں کو زعفران سے لکھنے کی ہدایت کی گئی ہے اگر زعفران یا مشک دستیاب نہ ہو تو کسی بھی پاک روشنائی سے لکھ سکتے ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَيَنْصُرَكَ اللّٰهُ نَصْرًا عَزِيْزًا ہ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ ہ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ ہ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا ہ وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا اِلَّا هُوَ ہ وَفُتِحَتِ السَّمَآءُ فَكَانَتْ اَبْوَابًا ہ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ وَهُوَ اَعْلَمُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ہ



| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۱۳ | ۲۱۲۶ | ۲۱۲۸ | ۲۱۲۱ |
| ۲۱۲۵ | ۲۱۲۰ | ۲۱۱۸ | ۲۱۲۶ |
| ۲۱۱۹ | ۲۱۲۳ | ۲۱۲۹ | ۲۱۱۵ |
| ۲۱۲۶ | ۲۱۱۴ | ۲۱۱۶ | ۲۱۲۳ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳۴۸ | ۳۳۶۱ | ۳۳۵۳ | ۳۳۵۵ |
| ۳۳۵۹ | ۳۳۵۴ | ۳۳۴۹ | ۳۳۶۰ |
| ۳۳۵۲ | ۳۳۵۶ | ۳۳۶۲ | ۳۳۵۰ |
| ۳۳۶۲ | ۳۳۵۱ | ۳۳۵۲ | ۳۳۵۷ |

نوٹ:- یہی تعویذ اگر کسی غیر مسلم کو دینی ہو تو بجائے آیات مذکورہ کے نقش بالا کے ساتھ یہ نقش دی جائے

## بانجھ عورتوں کے لئے

بیاض حامدی میں عقیمہ عورتوں کے لئے بہت ساری تعویذیں اور ترکیبیں ہیں جن میں سے مخصوص پانچ قسم کی تعویذیں میں یہاں لکھتا ہوں تاکہ اہل حاجت اس سے فائدہ اٹھائیں۔ میں نے بہت سے حاجتمندوں پر اس کا تجربہ کیا جس سے ننانوے فیصد لوگوں نے فائدہ اٹھایا۔

۱- عقیمہ کے لئے تعویذ ترکیب سے پہلے یہ جانچ لینا ضروری ہے کہ اس کی قسمت میں اولاد بھی ہے یا نہیں اگر ترکیب سے یہ ثابت ہو جائے کہ بفضلہ تعالیٰ یہ صاحب اولاد ہو سکتی ہے تو اس کے لئے تعویذ ترکیب ضرور کی جائے ورنہ سعی لاحاصل ہوگی ہاں اس کی تبدیلیٔ قسمت کے لئے دعا کی جاسکتی ہے اَلدُّعَاءُ یرد القضاء خدائے پاک پتھر سے بھی پانی نکالنے پر قادر ہے۔ جانچ کی ترکیب یہ ہے کہ جس عورت کو بچہ پیدا نہ ہوتا ہو وہ کسی جمعرات کو روزہ رکھے اور جمعرات کے دن

اتنا دودھ گرم کرے جس کے پینے سے اس کی پوری سیرابی و شکم سیری ہو جائے اور دودھ بچنے نہ پائے پھر اس گرم دودھ پر کسی صحیح خواں سے سات مرتبہ سورۂ مزمل شریف پڑھوا کر دم کرائے اور اس وقت سے اس دودھ کو زمین پر نہ رکھے بلکہ کسی الماری یا طاق میں یا لٹکا کر رکھے پھر جب افطاری کا وقت آئے تو اسی دودھ سے افطاری کرے اور ساتھ ہی ساتھ سب کو پی بھی جائے پھر رات بھر کچھ نہ کھائے نہ پئے اگر یہ دودھ صبح تک ہضم نہ ہو تو اسے راضی برضائے الٰہی رہنا چاہیے۔

۹ عدد لونگ اور ۹ عدد سوکھی کھجور (خرما) حاصل کرے ہر ایک لونگ پر سات سات مرتبہ اس آیت کو پڑھ کر دم کرے۔ "اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِیْ بَحْرٍ لُّجِّیٍّ یَّغْشٰهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ظُلُمٰتٌ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ اِذَاۤ اَخْرَجَ یَدَهٗ لَمْ یَكَدْ یَرٰىهَا وَمَنْ لَّمْ یَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ" اور ہر ایک خرما پر ۹ ۹ بار سورۂ مزمل شریف صحت کے ساتھ پڑھ کر دم کرے، جب عورت حیض سے پاک ہو تو پہلی جمعرات کی رات کو سوتے وقت ایک لونگ کو خوب اچھی طرح چبا کر کھا جائے اس کے بعد نہ کچھ کھائے نہ پانی پیئے، شوہر سے ہمبستر ہو اور صبح سویرے نہا دھو کر فجر کی نماز ادا کرے، پھر جمعہ کی رات کو سوتے وقت ایک خرما کھائے اور حسب سابق رات گزارے اسی طرح دوسرے تیسرے ہفتہ میں بھی کرے اگر اس مہینہ میں حیض بند ہو گیا فبہا ورنہ پھر ترکیب بالا پر عمل کرے یہ دم کیا ہوا لونگ اور خرما تین ماہ کے لئے کافی ہے انشاء اللہ تعالیٰ



ترکیب کے اندر اندر حمل قرار پائے گا۔

۲۔ کسی ماہ قمری کے پہلے جمعہ یا جمعرات کو بوقت طلوع آفتاب یا دوشنبہ کو آفتاب طلوع ہونے کے دو گھنٹے کے بعد کسی میٹھی چیز پر اس آیت کریمہ کو گیارہ بار پڑھ کر دم کر لے۔ "اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ عِمْرٰنَ رَبِّ اِنِّیْ نَذَرْتُ لَكَ مَا فِیْ بَطْنِیْ مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ مِنِّیْ اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ" دم کردہ شیرنی کو محفوظ رکھے اور جب عورت حیض سے پاک ہو تو ان اسماء کو ساعت سعید میں لکھ کر عورت کے گلے میں لٹکائے۔ یا علی یا علی یا علی یا علی یا علی یا علی یا اللہ یا اللہ یا الٰہا یا الٰہ یا اللہ یا اللہ اھیا اشر اھیا اھیا اشر اھیا اھیا اشر اھیا لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ بل اھیا اشر اھیا

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۸۵ | ۹۸۶ | ۹۹۳ | ۹۷۸ |
| ۹۹۱ | ۹۷۹ | ۹۸۴ | ۹۸۹ |
| ۹۸۰ | ۹۹۲ | ۹۸۶ | ۹۸۳ |
| ۹۸۷ | ۹۸۲ | ۹۸۱ | ۹۹۳ |

اور یہ نقش بھی ساعت سعید ہی میں لکھے اور چالیس دنوں تک ایک ایک پلاتا رہے اگر درمیان میں حیض آجائے تو پلانا موقوف کردے اور طہر کے بعد پھر پلانا شروع کردے

پہلے طہر کے بعد جس دن گلے میں تعویذ ڈالی جائے گی اور پینے والی تعویذ کی ابتدا ہو گی اسی رات کو دم کردہ شیرینی دونوں میاں بیوی ملکر کھائے اور ہمبستر ہو شیرینی کے بعد کوئی دوسری چیز کھانے پینے کی استعمال نہ کی جائے یہ عمل تین راتوں کو مسلسل کرے پھر چھوڑ دے اگر حیض بند

ہوگیا تو ٹھیک ہے ورنہ دوسرے تیسرے طہر میں بھی یہ عمل کرے خدا نے چاہا تو تندرست اولاد عطا ہوگی۔

۳- ایک رتی مشک اور ایک رتی زعفران کو عرق گلاب میں خوب اچھی طرح حل کرلے اور ساعت سعید میں نقش ۱ چھ عدد لکھے اور نقش ۲ و ۳ ایک ایک عدد لکھکر رکھ چھوڑے اور جب عورت پاکی کا غسل کرے تو نقش ۱ و ۲ کو ________ سورۂ مزمل شریف پڑھتے ہوئے بند کرے اور تعویذ بنا کر عورت کے گلے میں ڈالدے اور نقش ۳ کو آیت الکرسی شریف پڑھکر تعویذ بنادے اور اسے کمرے میں باندھدے اور نقش ۱ کے بقیہ پانچ نقوش میں سے روزانہ ایک ایک نقش سوتے وقت عقیمہ کو پلائے اور ہمبستر ہو اگر مہینہ گزرنے کے بعد حاملہ ہوجائے تو دوسرے تیسرے طہر میں بھی یہی ترکیب کرے۔ حیض کے دنوں میں گلے اور کمر کے نقوش اتار دیئے جائیں اور دوسرے تیسرے طہر کے لئے پینے کی تعویذیں ازسرِنو لکھی جائیں انشاء اللہ تعالیٰ اولاد نرینہ سلیم الطبع صاحب عمر پیدا ہوگی۔

نقش ۱ — ۹۴

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۴۴ | ۴۱ | ۸ |
| ۴۳ | ۷ | ۲ | ۴۲ |
| ۶ | ۳۹ | ۴۶ | ۳ |
| ۴۵ | ۴ | ۵ | ۴۰ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۵ | یاحق | یاباقی |
| یاعلی | ۱۱۲ | یاجامع |
| یاکافی | یاقوی | یاحنّان |

حححح حححح

نقش ۳ — ۲۸۹۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| مصورا یا | مصو۲ یا | مصو۲ یا | مصو۲ یا |
| مصو۲ یا | مصو۲ یا | مصو۲ یا | مصو۲ یا |
| مصو۲ یا | مصو۲ یا | مصو۲ یا | مصورا یا |
| مصورا یا | مصو۲ یا | مصو۲ یا | مصو۲ یا |

نوٹ:- تعویذ ۲ و ۳ کے حروف م، ص، و، ع، ف، ق لکھنے میں جوفدار رہیں گے یعنی اس کی آنکھیں کھلی رہیں گی۔



۴- نقش ۱ مشک و زعفران سے لکھ کر زنِ عقیمہ کے داہنے بازو پر باندھے اور نقش ۲ گلے میں اس طرح حمائل کرے کہ ناف کے نیچے رہے اور نقش ۲ ہی کا تین عدد سوتے وقت دھوکر تین دنوں تک پیئے۔ اور شوہر کے ساتھ ہمبستر بھی ہو پھر تعویذ ۳ اسّی عدد لکھکر ایک ایک روزانہ پلانا شروع کرے اگر حمل قرار نہ پائے اور حیض شروع ہوجائے تو گلے اور بازو کی تعویذیں کھول لی جائیں اور تعویذیں پلانا بھی موقوف کردیا جائے جب پاکی کا غسل کرے تو پھر تعویذیں باندھ دی جائیں اور بقیہ تعویذوں کا پلانا جاری کردیا جائے دوسری بار پھر اگر حیض آجائے تو طہر کے بعد حسب سابق پھر ترکیب جاری رکھی جائے تیسرے طہر تک حمل ضرور قرار پائیگا۔

نقش ۱ ایک ہی لکھی جائے گی اور نقش ۲ دس لکھی جائے گی اور نقش ۳ اسّی عدد لکھی جائے گی یہ تمام تعویذیں بھی ساعت سعد ہی میں لکھی جائیں گی۔ اگر ابتدائے ماہ ہو تو بہتر ہے۔

نقش ۱

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ھو ھو ھو

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۹۲ | ۱۳۰۵ | ۱۳۰۲ | ۱۲۹۹ |
| ۱۳۰۳ | ۱۲۹۸ | ۱۲۹۳ | ۱۳۰۴ |
| ۱۲۹۷ | ۱۳۰۰ | ۱۳۰۷ | ۱۲۹۴ |
| ۱۳۰۶ | ۱۲۹۵ | ۱۲۹۶ | ۱۳۰۱ |

نقش ۲ — ۵۱۹۸

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۹۲ | ۱۳۰۵ | ۱۳۰۲ | ۱۲۹۹ |
| ۱۳۰۳ | ۱۲۹۸ | ۱۲۹۳ | ۱۳۰۴ |
| ۱۲۹۷ | ۱۳۰۰ | ۱۳۰۷ | ۱۲۹۴ |
| ۱۳۰۶ | ۱۲۹۵ | ۱۲۹۶ | ۱۳۰۱ |

نقش ۳ — ۳۶۹۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۳۳ | ۱۲۲۸ | ۱۲۳۵ |
| ۱۲۳۴ | ۱۲۳۲ | ۱۲۳۰ |
| ۱۲۲۹ | ۱۲۳۶ | ۱۲۳۱ |

۵۔ استقرار حمل کے لئے یہ ترکیب بھی نہایت مفید اور زود اثر ہے چاہئے کہ نقش ۱ ایک سو ایک عدد لکھے اور گیہوں کے آٹے میں گولی بنا کر دریا میں ڈالدے اور نقش ۲ کو چودہ عدد لکھے جب عورت پاکی کا غسل کرے تو بیوی اور شوہر لگا تار سات دنوں تک روزہ رکھے اور افطاری کے بعد دونوں ایک ایک تعویذ کو کھا جائیں اور ساتویں رات ہمبستر بھی ہوں خدا نے چاہا تو ایک ہی ہفتہ میں کامیابی حاصل ہو جائیگی

نقش ۲



نقش ۱

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨١٢ | ٨١٥ | ٨١٨ | ٨٠٥ |
| ٨١٧ | ٨٠٤ | ٨١١ | ٨١٦ |
| ٨٠٧ | ٨٢٠ | ٨١٣ | ٨١٠ |
| ٨١٤ | ٨٠٩ | ٨٠٨ | ٨١٩ |

ربّ لا تذرنی فرداً وانت خیر الوارثین

## حفاظتِ حمل

جس عورت کا حمل خود بخود غائب ہو جاتا ہو یعنی حیض بند ہونے کے بعد پھر حیض جاری ہو جاتا ہو یا حمل بصورت خونِ بستہ ضائع ہو جاتا ہو اس کے لئے چاہیئے کہ ایک کیلو اجوائن اور ڈھائی سو گرام کالی مرچ لیکر اس کو



خوب صاف ستھرا کرلے اور دوشنبہ کے دن سورج نکلنے کے چار گھنٹے بعد پانچویں چھٹے یا ساتویں گھنٹے میں سورہ والشمس کو چالیس بار پڑھ کر اس اجوائن اور مرچ پر دم کرکے رکھ چھوڑے جب حمل قرار پائے (حیض رک جائے) تو آدھے تولہ (پانچ گرام) کے مقدار روزانہ نہار منہ کھالیا کرے اور مندرجہ ذیل تعویذ کو زعفران سے لکھ کر ایک بوتل پانی میں رکھ دے اجوائن اور کالی مرچ کھانے کے بعد اسی بوتل سے کچھ دیر کے بعد پانی پی لیا کرے یہاں تک کہ جیتا جاگتا تندرست بچہ پیدا ہو جب بھی اجوائن کھانا بند نہ کرے

نقش مکرم یہ ہے

یا حی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا حی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ٣ | ٦ | ١ |
| ۵ | ٣ | ٧ | ٤ |
| ٣ | ٨ | ١ | ٦ |
| ٣ | ۵ | ٤ | ٧ |

ان کل نفس لما علیها حافظ فلینظر الانسان مم خلق خلق من ماء دافق فاللہ خیر حافظا وھو ارحم الراحمین۔

## حفاظت حمل

جس عورت کا حمل کچا ہی گر جاتا ہو یا حمل قرار پانے میں دشواری ہوتی ہو چاہیئے کہ دونوں نقوش ذیل کو مشک و زعفران سے لکھ کر عورت کی کمر میں باندھے اور نویں مہینے میں ولادت سے پہلے ان نقوش کو کھول کر علیحدہ کردے ورنہ ولادت میں سخت ترین دشواری پیش آئے گی۔

١٨٦ ٧٨٦ ٢٤۵

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦٦ | ٦٦ | ٦٦ | ٦٦ |
| ٧٨ | ٧٢ | ٧٨ | ٧٨ |
| ١٢٩ | ١٢٩ | ١٢٩ | ١٢٩ |
| ٢۵٨ | ٢۵٨ | ٢۵٨ | ٢۵٨ |
| ٢٩٨ | ٢٩٨ | ٢٩٨ | ٢٩٨ |

٢١٩ ٣٨٢



منوٹ:۔ شوہر اگر لکھا پڑھا ہے تو اسے چاہیے کہ حمل کے دوران مہینے میں دو تین مرتبہ اپنی حاملہ بیوی کے سینے سے سر کے بالوں تک انگشت شہادت کے اشارے سے یَا مُبْدِئُ لکھدیا کرے اس سے بھی حمل کی حفاظت رہے گی۔

## بانجھ پن اگر جادو کی وجہ سے ہو

کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ عقیمہ عورت طرح طرح کی دعا و تعویذ کراتی ہے مگر اس سے کامیابی نہیں ملتی جس سے عمل اور عامل دونوں بدنام ہوتے ہیں ایسے حالات میں مندرجہ ذیل نقش کو اکتالیس عدد لکھے، ایک عقیمہ کے گلے میں ڈالدے، اور چالیس دنوں تک ایک تعویذ رات میں پلاتا رہے ساتھ ہی ساتھ استقرار حمل کی تعویذات بھی چلاتا رہے۔

۶۸۶

۲۴۵ ۱۰۰۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱۸ ۴۳ | ۱۴۳ ۴۳ | ۱۳۷ ۴۳ | ۱۳۱ ۴۳ | ۱۲۴ ۴۳ |
| ۱۳۲ ۴۳ | ۱۲۵ ۴۳ | ۱۱۹ ۴۳ | ۱۳۹ ۴۳ | ۳۸ ۴۳ |
| ۱۴۰ ۴۳ | ۱۳۴ ۴۳ | ۱۳۳ ۴۳ | ۱۳۶ ۴۳ | ۴۳ |
| ۱۲۷ ۴۳ | ۱۲۱ ۴۳ | ۱۴۱ ۴۳ | ۱۳۵ ۴۳ | ۱۲۹ ۴۳ |
| ۱۳۶ ۴۳ | ۱۳۰ ۴۳ | ۱۲۳ ۴۳ | ۱۲۱ ۴۳ | ۱۲۱ ۴۳ |

۳۸۲ ۲۱۹

منوٹ:۔ اسی نقش کو ساعت سعد میں زعفران سے لکھکر عرق گلاب دکیوڑہ میں دھو کر سات دنوں تک شوہر بھی استعمال کرے



کہ اگر بطریق سحر بستگی ہو گی تو وہ بھی بعونہ تعالیٰ دور ہو گی

یہ نقش مبارک حضور سیدی احمد شاذلی عورنی نے اپنے سینکڑوں مریدین و معتقدین اور درجنوں اولیاء کی موجودگی میں یہ فرماتے ہوئے عطا کیا کہ فائدہ مذکورہ کے علاوہ جو بھی چاہو گے اس نقش سے حاصل ہو سکتا ہے، حضرت ممدوح جنکی عمر ستانوے سال ہے، سورۂ یٰسٓ شریف کے بہترین عامل ہیں اور یہ نقش یٰسٓ شریف ہی کا ہے جو چاروں طرف سرداران مؤکلین و ملائکہ کی حفاظت میں ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کے انوار و برکات سے ہر سنّی صحیح العقیدہ کو متمتع و فیضیاب فرمائے۔

## تسہیل ولادت

جب ولادت کا وقت قریب آجائے اور دردِ زہ کی شدّت بڑھ جائے یہ تعویذ عورت کے داہنے ہاتھ میں دیدی جائے اور شدّت درد سے ہاتھ میں لینا مشکل ہو تو اس کی کمر میں باندھ دی جائے اور ولادت کے بعد فوراً تعویذ کھول کر مولود کو صاف ستھرا کر کانوں میں آذان و تکبیر اقامت کہہ کر اسی تعویذ کو گلے میں ڈل دی جائے تاکہ عام بیماریوں سے اس کی حفاظت ہو سکے۔ اگر بچہ ہو تو اس کا نام محمد یا احمد رکھا جائے اور اگر بچی ہو تو احمدی وغیرہ رکھا جائے۔

پھر تمام نقوش کو آٹے میں گولیاں بناکر دریا میں ڈال دے اور ایسا ہی چالیس دنوں تک ہر صبح میں کرتا رہے ان چالیس دنوں میں ترک حیوانات جلالی کرے خدا کے فضل سے چالیس دن پورے ہونے کے بعد پھر کسی کا محتاج نہیں ہوگا۔ اب اس کے عامل کو چاہیئے کہ مذکورہ کلمات کو روزانہ اپنے ورد میں رکھے اور ایک نقش روزانہ لکھتا رہے خواہ اس نقش کو جیب میں رکھے غلہ تجوری میں رکھے یا کسی حاجتمند کو عطیہ کرتا رہے یا گولی بنا بناکر دریا میں ڈالتا رہے۔

## حاجت برآری

وسعت رزق اور دوسری اہم حاجتوں کو بر لانے کے لئے صرف بدھ جمعرات یا جمعہ کا یہ خاص عمل ہے انشاء اللہ تعالیٰ تین ہی دنوں میں حسب منشا مراد بر آئیگی۔ چاہیئے کہ تینوں دن نماز فجر کے بعد تلاوت قرآن یا درود خوانی میں مصروف رہے اور جب سورج نکلے تو اوّل و آخر درود کے ساتھ تین سو ۳۶۰ ساٹھ بار اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ ہ پڑھے۔ پھر نماز اشراق پڑھ کر ایک ۱۱۱ سو گیارہ بار لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ بِذَاتِهٖ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ بِصِفَاتِهٖ پڑھے اس کے بعد مصلیٰ سے اٹھے۔ پھر نماز عشا کے بعد وتر سے پہلے اوّل و آخر درود شریف اور درمیان میں تین سو ۳۶۰ ساٹھ بار یَا شَفِیْقُ یَا رَفِیْقُ نَجِّنِیْ مِنْ کُلِّ ضِیْقٍ بِحُرْمَۃِ اَبِیْ بَکْرِ الصِّدِّیْقِ پڑھکر وتر کی نماز ادا کرے پھر دو رکعت قضائے حاجات کی نیت سے نفل ادا کرے پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ اور کسی سورۃ کے ملانے کے بعد محمد رسول اللہ پانچسو بار پڑھ کر نماز پوری کر لے۔ اور سلام پھیرنے کے بعد اپنا داہنا رخسار

اس کے بعد اسی قدر (۳۶۰) بار واللّٰہ المستعان علیٰ ما تصفون سے



مصلیٰ پر رکھ کر پانچ سو بار کہے "در رفتم در ہوا گر فتم روضۂ مصطفےٰ نہ کنم دامنت رہا تا نہ کنی حاجت من روا"۔ پھر بایاں رخسار مصلیٰ پر رکھ کر پانچ سو بار وہی کہے تاکہ ہزار کا عدد پورا ہو جائے پھر حاجت برآری کے لئے جو چاہیئے دعا کرے بفضلہ تعالیٰ محروم نہیں رہے گا بلکہ طلب سے بہت زیادہ پائے گا۔ یہ مشائخ عظام کا معمول ہے اور اس میں جلالی و جمالی کوئی ترک نہیں۔ صرف حرام امور سے پرہیز لازم ہے۔

## جملہ قضائے حاجات

تمام مہمات اور حاجات میں من پسند کامیابی و کامرانی کے لئے اصحاب کہف کے اسماء کا ورد مجرب ہے زود اثر ہے چاہیئے کہ پانچوں نمازوں میں سے کسی ایک نماز کے بعد وقت مقرر کر لیا جائے اور ہمیشہ وقتِ مقررہ پر اوّل و آخر درود شریف کے ساتھ اکتالیس بار اس کے پڑھنے کو اپنا وظیفہ بنالے ہر قسم کے آفات و بلیات باہمی رنجش و فتنہ وغیرہ سے محفوظ ہو جائے گا۔ اسماء اصحاب کہف کا ورد یہ ہے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاِسْلَامِ يَمْلِيْخَا وَرَغْبَتِهٖ ، وَبِاِيْمَانِ مَكْسَلْمِيْنَا وَغُرْبَتِهٖ وَبِتَوْحِيْدِ كَشْفُوْطَطَ وَوَحْدَتِهٖ وَبِعِنَايَتِ كَشَافَطْيُوْنُسَ وَعَوْنِهٖ وَبِمَعْرِفَتِ اَذَرْفَطْيُوْنُسَ وَذِكْرِهٖ وَبِاِخْلَاصِ طَبْيُوْنُسَ وَفِرَاسَتِهٖ وَبِمُتَابَعَتِ يُوَانِسَ بُوْسَ وَمُوَافَقَتِهٖ وَبِاسْمِ كَلْبِهِمْ قِطْمِيْرَ وَمَحَبَّتِهٖ اَنْ تَقْضِيَ حَاجَتِيْ يَا قَاضِيَ الْحَاجَاتِ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ

یاارحم الراحمین ۵ اور اگر ان
اسمار مبارکہ کے نقش کو پاس میں
رکھا جائے تو رکھنے والا بلا و مصیبت
سے محفوظ رہے گا اگر آتش زدگی
کے موقع سے یہ نقش کسی کاغذ پر
لکھ کر اس میں چند سنگریزے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۹۹ | ۱۵۰۲ | ۱۵۰۶ | ۱۴۹۲ |
| ۱۵۰۵ | ۱۴۹۳ | ۱۴۹۸ | ۱۵۰۳ |
| ۱۴۹۴ | ۱۵۰۸ | ۱۵۰۰ | ۱۴۹۷ |
| ۱۵۰۱ | ۱۴۹۶ | ۱۴۹۵ | ۱۵۰۷ |

رکھ کر آگ میں ڈال دے تو آگ فوراً بجھنا شروع ہو جائے گی اور اگر کمر میں باندھ کر پیدل سفر کیا جائے تو تکان محسوس نہیں ہو گی ـــ عورت کو دردِ زہ کے وقت بائیں ران میں باندھ دیا جائے تو نہایت آسانی سے ولادت ہو جائے گی۔ جنگ کرنے والا اپنے ساتھ رکھے تو منصور و مظفر لوٹے گا۔ نیز اس کو پاس میں رکھنے والا چشم خلائق میں محترم رہیگا

# جب حاجتیں پوری نہ ہوں

تو یہ سمجھ لینا چاہیئے کہ ابھی اس کا ستارہ گردش میں ہے ایسی صورت میں قادرِ حقیقی کی بارگاہ میں بعجز عاجزی و انکساری کے ساتھ دعا مانگنی چاہیئے اور طلوع و غروبِ آفتاب کے وقت کم از کم اکیس دنوں تک یہ پڑھنا چاہیے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ یَا هَادِیُ یَا قَدِیْمُ یَا جَلِیْلُ یَا مُتَکَبِّرُ یَا خَالِقَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ



وَالْاَرْضِ ۔ اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْتَعِیْنُکَ عَلَیْکَ ۔ اَللّٰھُمَّ احْفَظْنَا مِنْ نُحُوْسَةِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ وَالْمِرِّیْخِ وَالْعُطَارِدِ وَالْمُشْتَرِیْ وَالزُّھْرَةِ وَالزُّحَلِ وَالذَّنَبِ وَالرَّاْسِ بِحَیِّ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا مَنْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۵ اور اگر کوئی ان پڑھ یا غیر مسلم ہو جو مذکورہ دعا کو نہ پڑھ سکے تو یہ نقش ساعت سعید میں لکھ کر اس کے گلے میں ڈال دے بعونہ تعالیٰ ستاروں کی نحوست جاتی رہے گی

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۲۹ | ۳۲۳۲ | ۳۲۳۶ | ۳۲۲۲ |
| ۳۲۳۵ | ۳۲۲۳ | ۳۲۲۸ | ۳۲۳۳ |
| ۳۲۲۴ | ۳۲۳۸ | ۳۲۳۰ | ۳۲۲۷ |
| ۳۲۳۱ | ۳۲۲۶ | ۳۲۲۵ | ۳۲۳۷ |

## برائے ہر مہم

ہر قسم کی مشکلات و پریشانی کو دور کرنے کیلئے اس دعا کو اپنا ورد بنالے بانہ تعالیٰ ہر پریشانی و مصیبت دور ہو جائیگی اور خلفائے راشدین رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی محبت دل میں اتر جائے گی۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِصِدْقِ اَبِیْ بَکْرٍ وَّ خِلَافَتِہٖ وَبِعَدْلِ عُمَرَ وَصَلَابَتِہٖ وَبِحَیَاءِ عُثْمَانَ وَسَخَاوَتِہٖ وَبِعِلْمِ عَلِیٍّ وَّ عَزِیْمَتِہٖ وَبِسَخَاوَتِ الْحَسَنِ وَرُتْبَتِہٖ وَشَھَادَةِ الْحُسَیْنِ وَعُزُوْبَتِہٖ اَنْ تَقْضِیَ الْحَاجَاتِ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ ۵

## فتوحات

اگر چاہیے کہ فتوحات اور رزق میں وسعت رہے تو اس دعا کو اپنا وظیفہ بنالے :۔
یَا اَللّٰہُ بِاِسْمِکَ ابْتَدَیْتُ وَبِکَرَمِکَ اِقْتَدَیْتُ وَبِنُوْرِ قُدْسِکَ

## برائے واپسی مفرور

اگر کوئی نوکر یا رشتہ دار بھاگ جائے اور تلاش بسیار کے بعد بھی بھاگنے والے کا پتہ نہ چل سکے تو نقش عـ۱ لکھ کر گھر میں کہیں چھپاں کر دے اور نقش عـ۲ کسی دبیز کاغذ پر لکھ کر گھر میں پر یا ایسی جگہ لٹکا دے کہ ہوا کے دباؤ سے ہر وقت گردش میں رہے خدا نے چاہا تو مفرور بہت جلد واپس آجائے گا۔

عـ۱

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| م | ع | ی | د |
| ۱۱ | ۳ | ۱۴ | ۶۹ |
| ۲ | ۸ | ۷۲ | ۴۲ |
| ۷۱ | ۳۳ | ۱ | ۹ |

الٰہی بحرمۃ خواجہ عبدالکریم

(بھاگنے والے کا نام) (ماں کا نام)

فلاں ...... ابن ...... فلانہ

مفرور

فلاں ...... ابن ...... فلانہ

زود بیاید

اگر ایک ہفتہ کے اندر مفرور واپس نہ آئے تو چاہیے کہ مندرجہ ذیل نقش کو اپنے سرہانے رکھ کر سو جائے مفرور جس حال میں ہو گا کل حالت خواب میں معلوم ہو جائے گی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۳۰ | ۱۱ | ۶۶ | ۱۳ | ۶۶ | ۱۶۵ | ۷۰ | ۴۴ |
| ۱۱ | ۶۶ | ۱۳ | ۶۶ | ۱۶۵ | ۷۰ | ۴۴ | ۷۶ |
| ۶۶ | ۱۳ | ۶۶ | ۱۶۵ | ۷۰ | ۴۴ | ۷۶ | ۵۰ |
| ۱۳ | ۶۶ | ۱۶۵ | ×۷۰ | ۴۴ | ۷۶ | ۵۰ | ۷۶ |
| ۶۶ | ۱۶۵ | ۷۰ | ۴۴ | ۷۶ | ۵۰ | ۷۶ | ۸۰ |
| ۱۶۵ | ۷۰ | ۴۴ | ۷۶ | ۵۰ | ۷۶ | ۸۰ | ۳۵ |
| ۷۰ | ۴۴ | ۷۶ | ۵۰ | ۷۶ | ۸۰ | ۳۵ | ۱۰۷ |
| ۴۴ | ۷۶ | ۵۰ | ۷۶ | ۸۰ | ۳۵ | ۱۰۷ | ۱۳ |



## برائے معلوم کردن دفینہ

ہر جا کہ شبہ دفینہ باشد باید کہ ایں نقش نوشتہ زیر بالیں نہادہ در خواب رود در شب دوشنبہ یا چہار شنبہ یا پنجشنبہ یا جمعہ در آنجا آنچہ باشد باذنہ تعالیٰ در خواب خواہد دید۔ خانہائے نقش را پر نہ کردم بلکہ بر اشارہ بس کردم کہ نااہل آنرا بیجا استعمال نہ کنند، در خانہ پنجم کسر ست۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۴۴ | | | |
| | | | |
| | | | |
| | | ۹۷۱ | |

## احتباسِ بول

اگر کسی آدمی یا جانور کا پیشاب رک جائے یا مثانہ میں سنگ ریزے آجائیں تو اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کرنے کے بعد مریض کے زیر ناف باندھا جائے اور اس نقش کو پانی میں دھو کر مریض کو پلانا چاہیے انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ کے اندر مرض جاتا رہے گا اور اگر سنگریزے سخت ہوں تو مسلسل چالیس دنوں تک اس نقش کا پانی پلانا چاہیے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۲۳۳ | ۳۲۲۳۸ | ۳۲۲۳۵ | ۳۲۲۳۱ |
| ۳۲۲۳۴ | ۳۲۲۳۰ | ۳۲۲۳۵ | ۳۲۲۳۶ |
| ۳۲۲۳۹ | ۳۲۲۳۳ | ۳۲۲۵۰ | ۳۲۲۳۴ |
| ۳۲۲۳۹ | ۳۲۲۳۶ | ۳۲۲۳۸ | ۳۲۲۳۲ |

## برائے فتحیابی

ہر کام اور امتحان میں کامیابی کے لئے اس طلسم کو لکھ کر اپنی ٹوپی یا




عمامہ میں ٹانک لے یا تعویذ بنا کر اپنے داہنے بازو پر باندھ لے یہ طلسم بھی ساعت سعید میں لکھا جائے

## عادات بد

اگر کوئی آدمی بری عادتوں کا شکار ہو یا آوارہ گرد ہو، کام کرنے میں جی نہیں لگتا ہو، شراب پیتا ہو، اور بدکاریوں میں مبتلا رہتا ہو تو چاہیے کہ اس نقش کو لکھ کر اس کے گلے میں ڈالدے اور ممکن ہو تو اسی نقش کو اکیس یا چالیس دنوں تک پانی میں گھول کر پلادے

| | | | |
|---|---|---|---|
| 7 | ٢ | ١ | ٣ |
| و | ۶ | ع | ٥ |

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢٨٢٧ | ٢٨٣٠ | ٢٨٣٣ | ٢٨٢٠ |
| ٢٨٣٢ | ٢٨٢١ | ٢٨٢٦ | ٢٨٣١ |
| ٢٨٢٢ | ٢٨٣٥ | ٢٨٢٨ | ٢٨٢٥ |
| ٢٨٢٩ | ٢٨٢٤ | ٢٨٣٣ | ٢٨٣٤ |

فاللہ خیر حافظاً وھو ارحم الراحمین

## اگر کتا کاٹ لے

تو کمہار کے چاک سے یا کسی جائے پاک سے تھوڑی سی مٹی لے کر دو گولیاں بنائے اور ان پر سات بار اس افسوں کو پڑھ کر دم کر دے اور یہی پڑھتا ہوا کاٹے ہوئے عضو پر گولیوں کو پھیرتا رہے دو ایک بار پڑھنے کے بعد گولیوں پر کتے کا بال نمودار ہوگا مگر سات مرتبہ پڑھے اور یہی عمل تین دنوں تک کرے



باذنہ تعالیٰ کتے کا کاٹا بالکل شفایاب ہو جائے گا۔ افسوں یہ ہے :- بندر ناچے ریچھ بجائے کتے کا کاٹا پھر نہ آئے دہائی حضرت مخدوم اخی جمشید کی۔

## دم حیض اگر بند ہو جائے

بعض عورتوں کو یہ بیماری لاحق ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے اس کو بیحد تکلیف اٹھانی پڑتی ہے۔ تو اگر درمیان حیض خون بند ہو جائے یا بلوغیت کی عمر کو پہنچنے کے بعد بھی دم حیض جاری نہ ہو تو ایسی صورت میں اس نقش کو ناف کے نیچے باندھے اور سوا مہینے تک اسی کو گھول کر پیئے۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ١٨ | ٤٨ | ٦ |
| ١٢ | ٢٤ | ٣٦ |
| ٤٢ | یا باسط | ٣٠ |

## خون اگر زیادہ خارج ہو

کبھی خون کے کثرت سے خارج ہونے کی وجہ سے عورتیں نقاہت اور مختلف بیماریوں میں مبتلا ہو جاتی ہیں حیض یا نفاس کا خون اگر عادت سے زیادہ خارج ہو اور رکنے کا نام نہ لے تو ان دونوں نقوش کو لکھ کر موم جامہ کر کے یا چاندی کے خول میں رکھ کر اس کے شکم پر باندھے بعونہ تعالیٰ خون فوراً بند ہو جائے گا

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا قابض | یا قابص | یا قابض | یا قابض |
| یا قابض | یا قابض | یا قابض | یا قابض |
| یا قابض | یا قابض | یا قابض | یا قابض |
| یا قابض | یا قابض | یا قابض | یا قابض |

| | | |
|---|---|---|
| ٢٧٠ | ٢٦٥ | ٢٧٢ |
| ٢٧١ | ٢٦٩ | ٢٦٧ |
| ٢٦٦ | ٢٧٣ | ٢٦٨ |

عاملین نے اس تعویذ کے استعمال سے قبل ایک سفید مرغ کے صدقہ کرنیکا حکم دیا ہے جس پر بیمار کو عمل کرنا چاہئے۔ یہ نقش مربع بھی خون کی زیادتی کو روکنے میں آزمودہ اور تیر بہدف ہے اس کو بھی ناف پر ہی باندھنا ہے۔ اور بہتر ہے کہ چاندی یا تانبے کے خول میں تعویذ رکھے

۹۰۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲۵ | ۲۲۸ | ۲۳۲ | ۲۱۸ |
| ۲۳۱ | ۲۱۹ | ۲۲۴ | ۲۲۹ |
| ۲۳۰ | ۲۳۴ | ۲۲۶ | ۲۲۳ |
| ۲۲۷ | ۲۲۲ | ۲۲۱ | ۲۳۳ |

اللھم صل علےٰ سیدنا محمد و آلہٖ
یا قابض الذی یقبض بتم خون روان
از شکم فلانہ بنت فلانہ بحق یا قابض
یا قابض یا قابض

## استحاضہ

جس عورت کو ایام حیض یا نفاس میں عادت سے زیادہ خون جاری ہو جائے

اسے چاہئے کہ اس نقش کو گلے میں پہن لے اور جب خون کا آنا بند ہو جائے تو نقش کو اتار کر کہیں حفاظت سے رکھ دے اور جب کبھی اس قسم کی شکایت ہو تو پھر اس کو پہن لے۔ نقش یہ ہے۔

اللھم ادفع استحاضۃ امتک فلانۃ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۳۲ | ۷۳۶ | ۷۳۹ | ۷۲۵ |
| ۷۳۸ | ۷۲۶ | ۷۳۱ | ۷۳۷ |
| ۷۲۷ | ۷۴۱ | ۷۳۴ | ۷۳۰ |
| ۷۳۵ | ۷۲۹ | ۷۳۸ | ۷۴۰ |

بنت فلانہ ان اللہ یمسک السماء

## گریۂ مسلسل

اگر بچے مسلسل روتے ہوں اور رونے کی بظاہر کوئی وجہ معلوم نہ ہو تو اسمار الٰہیہ واحد، خبیر، لطیف، احد، بصیر، باری، کبیر،



حیّ، قدیر، اور حیّ سے بالترتیب نقش مثلث پر کرلے اور بچے کے گلے میں ڈال دے۔

یا اللہ یا اللہ یا اللہ

| | | |
|---|---|---|
| احد | حیّ | خبیر |
| لطیف | بصیر | کبیر |
| قدیر | واحد | باری |

یا غفور یا غفور یا غفور
سبوح قدوس سبوح قدوس سبوح قدوس

## ہول دل

اگر کسی کو ہول دلی کا عارضہ ہو اور علاج و معالجہ کے باوجود اگر دل کی حرکت بیجا ختم نہ ہوتی ہو ذہنی پریشانی لاحق ہو اور ہر وقت موت کا خطرہ لگا رہتا ہو تو ذیل کے نقش ۱ کو چاندی یا تانبے کی تختی پر کسی مسلمان سے کھدوا کر گلے میں ڈالے اور نقش ۲، ۳ کی تعویذ بنا کر نقش ۱ کے ساتھ پہنے اور اسی نقش ۳ کی اکتالیس نقل زعفران سے کرالے اور روزانہ نہار منہ ان کو تازہ پانی سے دھو کر پی لیا کریں بفضلہ تعالیٰ چلہ کے اندر اندر ہول دلی ختم ہو جائے گی۔

۱ — ۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۹ | ۲۵۲ | ۲۵۵ | ۲۴۲ |
| ۲۵۴ | ۲۴۳ | ۲۴۶ | ۲۵۳ |
| ۲۴۴ | ۲۵۷ | ۲۵۰ | ۲۴۷ |
| ۲۵۱ | ۲۴۸ | ۲۴۵ | ۲۵۶ |

۲ — ۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳ | ۱۸ | ۲۵ |
| ۲۴ | ۲۲ | ۲۰ |
| ۱۹ | ۲۶ | ۲۱ |

۳ — ۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶۴ | ۵۹ | یا اللہ |
| ۶۵ | ۶۳ | ۶۱ |
| ۶۰ | ۶۷ | ۶۲ |

## پیشاب کی کثرت

اگر کسی کو بہت زیادہ پیشاب آتا ہو یا بچے سوتے کی حالت میں پیشاب کر دیتے

ہوں تو اس آیت مقدسہ کو پڑھ کر دم کر دیا جائے، پیشاب کی کثرت جاتی رہے گی اور خواب کی حالت میں پیشاب کرنے کی عادت بھی ختم ہو جائیگی اور اگر چاہیں تو اس آیت کریمہ کے اعداد کا نقش بھر کر ایسے بچوں کے گلے میں ڈال دیں۔ ثُمَّ قَسَتْ قُلُوبُكُم مِّن بَعْدِ ذٰلِكَ فَهِيَ كَالْحِجَارَةِ أَوْ أَشَدُّ قَسْوَةً ۚ وَإِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْأَنْهَارُ وَإِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَاءُ وَإِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُونَ ۝

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۴۷ | ۱۶۵۰ | ۱۶۵۳ | ۱۶۴۰ |
| ۱۶۵۲ | ۱۶۴۱ | ۱۶۴۶ | ۱۶۵۱ |
| ۱۶۴۲ | ۱۶۵۵ | ۱۶۴۸ | ۱۶۴۵ |
| ۱۶۴۹ | ۱۶۴۴ | ۱۶۴۳ | ۱۶۵۴ |

## کشادن مرد بستہ

اگر کوئی مرد اپنی بیوی کی جانب رغبت نہیں کرتا ہو یا کسی نے جادو وغیرہ کے ذریعہ اسے ایسا بستہ کر دیا ہو کہ مجامعت پر قدرت نہیں رکھتا ہو تو اسے چاہیئے کہ مرغی کے تین انڈے حاصل کرے پہلے دن ایک انڈا کو اچھی طرح جوش دے کر اس کے چھلکے (پوست) دور کرے اور انڈے پر روشنائی یا زعفران سے یہ آیت لکھے اور کھا جائے "بسم اللہ الرحمن الرحیم اِنَّمَا صَنَعُوا كَيْدُ سَاحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ أَتٰى ۝ ——
دوسرے دن حسب ترکیب بالا یہ آیت لکھے "بسم اللہ الرحمن الرحیم قَالَ مُوسٰى مَا جِئْتُم بِهِ السِّحْرُ إِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهُ إِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ



الْمُفْسِدِينَ ۝ —— اور تیسرے دن بترکیب بالا یہ لکھے
بسم اللہ الرحمن الرحیم صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُونَ ۝ ——
—— انشاء اللہ تعالیٰ ان تین دنوں کے اندر اندر ہی جادو کا اثر جاتا رہے گا اور مریض اپنی مراد کو پہنچ جائے گا۔

## برائے دفع جن

سرسوں کے خالص میں چند سیاہ مرچ کو اچھی طرح پیس کر ڈال دے پھر آیت ذیل کو اکتالیس بار پڑھ کر اس تیل میں دم کر دے اور اس تیل سے روزانہ دو تین بار اس کے پورے جسم کی مالش کرے دو ایک بوند تیل اس کے کان میں اور آنکھ میں بھی ڈالدے اکیس ۲۱ دنوں تک یہ عمل کرتا رہے اگر چہ جن دو تین دنوں میں ہی چلا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دوبارہ وہ جن آنے کا قصد نہیں کرے گا آیت مقدسہ یہ ہے:- اِنَّ الَّذِينَ فَتَنُوا الْمُؤْمِنِينَ وَالْمُؤْمِنَاتِ ثُمَّ لَمْ يَتُوبُوا فَلَهُمْ عَذَابُ جَهَنَّمَ وَلَهُمْ عَذَابُ الْحَرِيقِ ۝

## برائے جمیع امراض

تمام بیماریوں خصوصاً خونی وبادی بواسیر سے نجات پانے کے لئے اس اسم مبارک کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اور سات سات بار پانی پر دم کر کے پیتا رہے چند دنوں میں ہر بیماری خاص کر بواسیر سے ہمیشہ کے لئے نجات مل جائیگی
"بسم اللہ الرحمن الرحیم الٰہی بحرمت خواجہ محمد عمر کی دیوانہ بیابانی تازی سوار رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ"
——

## برائے دفع بلیات و مکروہات

حضور غوث صمدانی محبوب سبحانی شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہ جو شخص اس رباعی کو بعد نماز مغرب ایک سو گیارہ بار پڑھے گا اس کی تمام حاجتیں بر آئیں گی اور آفات و بلا سے وہ محفوظ رہے گا۔ اوّل و آخر درود غوثیہ گیارہ بار، رباعی یہ ہے:۔

إِلٰهِي أَنْتَ فِي حَالٍ مُحَوِّلْ     فَبَدِّلْ ذِلَّتِي بِالْعِزِّ بَدِّلْ
فَسَهِّلْ يَا إِلٰهِي كُلَّ صَعْبٍ     بِحُرْمَةِ سَيِّدِ الْأَبْرَارِ سَهِّلْ

## دفع قے

جو شخص قے کے عارضہ میں مبتلا رہتا ہو یا اتفاقاً بار بار قے ہونے لگے اور دل متوحش و پریشان ہو تو سورۂ طارق اکیس بار پڑھ کر کسی کھانے یا پینے کی چیز پر دم کر دے اور دو تین بار پلا دے باذنہ تعالیٰ فوراً قے رُک جائے گی اور دل کا توحش بھی جاتا رہے گا۔ یہ عمل بارہا کا آزمودہ اور نہایت زود اثر ہے

## دفع امراض قلبی

اختلاج اور دیگر امراض قلبی کے لئے نہایت مؤثر اور مجرب ہے کہ روزانہ عشاء کی نماز کے بعد اوّل و آخر درود شریف اور درمیان میں ایک سو گیارہ بار قصیدہ بردہ شریف کا یہ مبارک شعر پڑھکر پینے یا کھانے کی کسی چیز پر دم کر کے استعمال کرے یہ عمل لگاتار اکیس ۲۱ دنوں تک کرتا رہے خدا نے چاہا تو تمام امراض قلبی سے نجات پا جائے گا۔ شعر یہ ہے:۔

هُوَ الْحَبِيبُ الَّذِي تُرْجٰى شَفَاعَتُهٗ     لِكُلِّ هَوْلٍ مِّنَ الْأَهْوَالِ مُقْتَحَمِ



اگر اس شعر کے بعد دو سو چھپن ۲۵۶ بار یا نو سو ۹۰۰ یا نوے پڑھ لے تو اور بھی بہتر ہے۔

## دفع امراض چشم

اگر روشنی کم ہو گئی ہو یا جالا چھا گیا ہو یا آنکھوں سے پانی آتا ہو تو درود شفاء بعد نماز عشاء ایک سو گیارہ بار اور دیگر نمازوں کے بعد سات سات بار پڑھکر دونوں ہاتھوں کی انگشت شہادت پر دم کر کے آنکھوں پر مل لے آنکھوں کی بیماریاں جاتی رہیں گی اور روشنی برقرار ہو جائے گی۔ اگر آنکھوں میں شکایت نہ بھی ہو تو حفظ ماتقدم کے طور پر ہر نماز کے بعد سات سات بار پڑھ کر حسب ترکیب دم کر لینا بہتر ہے۔ درود شفا یہ ہے:۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَائِهَا وَعَافِيَةِ الْاَبْدَانِ وَشِفَائِهَا وَنُوْرِ الْاَبْصَارِ وَضِيَائِهَا وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ ٥

## برائے قوت حافظہ

اس دعاء کو زبانی یاد کر لے اور سبق پڑھنے سے قبل یا مطالعہ کتب سے قبل گیارہ بار پڑھ کر اپنے سینے پر دم کر لے پھر جو پڑھے گا بفضلہ تعالیٰ یاد رہے گا۔ دعاء یہ ہے:۔ اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِيْ عِلْمًا نَافِعًا وَحِفْظًا كَامِلًا وَدِرَايَةً شَامِلَةً وَفَهْمًا زَكِيًّا وَطَبْعًا خَفِيًّا وَذِهْنًا وَّافِيًا وَشَوْقًا اِلٰى تَحْصِيْلِ الْعِلْمِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ٥

دعاء مذکورہ کو عمل میں لانے سے قبل ایک ہفتہ کی یہ ترکیب بھی ضروری

ہے کہ ذیلی ہدایت کے مطابق روزانہ ایک ایک دعا، روٹی کے ایک ایک ٹکڑے پر لکھ کر کھالے یا کسی غبی و کم ذہن کو کھلادے پھر دعا کو حسب ہدایت پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد اس کا ذہن کھل جائیگا اور قوتِ حافظہ مضبوط ہو جائے گی۔

سنیچر کی صبح میں روٹی کے ٹکڑے پر یہ لکھے فَاِذَا قَرَاْنٰهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ طٰسٓمٓ۔ طٰسٓ۔ الٓرٰ

اتوار فَتَعَالَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ۔ ص۔ ق۔ ن

سوموار رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ

منگل سَنُقْرِئُكَ فَلَا تَنْسٰٓى اللّٰهُ یَعْلَمُ حَیْثُ یَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ

بدھ اِنَّهٗ یَعْلَمُ الْجَهْرَ وَمَا یَخْفٰى اللّٰهُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِهٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ

جمعرات لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهٖ الٓمٓصٓ كٓهٰیٰعٓصٓ

جمعہ اِنَّ عَلَیْنَا جَمْعَهٗ وَقُرْاٰنَهٗ حٰمٓ عٓسٓقٓ۔ حٰمٓ

## دفع موچھا

جب گھر میں یا کاشت وغیرہ میں چونٹیوں کی کثرت ہو جائے خواہ چھوٹی چونٹیاں ہوں یا بڑی تو اس آیت کریمہ کو سات یا گیارہ بار پڑھ کر پانی یا شکر پر دم کر دے اور دم کردہ پانی یا شکر کو چونٹیوں کے سوراخوں اور اس کی آمد و رفت کی جگہوں پر چھڑک دے۔ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم حَتّٰٓى اِذَآ اَتَوْا عَلٰى وَادِ النَّمْلِ قَالَتْ نَمْلَةٌ یّٰٓاَیُّهَا النَّمْلُ ادْخُلُوْا مَسٰكِنَكُمْ لَا یَحْطِمَنَّكُمْ سُلَیْمٰنُ وَجُنُوْدُهٗ وَهُمْ لَا یَشْعُرُوْنَ ٥



## دفع مگسہا

مکھیوں کی زیادتی سے جب پریشانی ہونے لگے تو چاہیئے کہ دریا کا بالو حاصل کرے اور کلمات ذیلی کو سات یا گیارہ بار پڑھ کر ریت پر دم کر دے اور اس ریت کو گھر میں یا جہاں مکھیوں کی زیادتی ہو چھڑک دے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ فَاللّٰهُ خَیْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ فَتَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِیْنَ وَاسْتَوْدَعُ اللّٰهَ دِیْنَكَ وَمَالَكَ وَزَوْجَكَ ــــــ

## دفع زنبور

جب کاٹنے والی مکھیاں (بھڑ ہنیاں) ارد گرد منڈلا رہی ہوں اور خوف ہو کہ ڈنک نہ مار دے تو تھوڑا سا نمک پانی میں ڈال کر اس عمل کو تین بار پڑھے اور پانی پر دم کر دے اور اس پانی کو بھڑ کے گھونسلے اور اس کے ارد گرد چھینٹ دے اس کی اذیت سے محفوظ رہے گا مگر یہ عمل ایک ہفتہ تک کرنا چاہیئے۔ اَللّٰهُمَّ بِحَقِّ اٰهِیًّا اَشْرَ اٰهِیًّا اَذُوْنِیْ اَصْبَاءُوْتَ وَبِحَقِّ عَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ ــــــ

## سانپ بچھو

اگر کسی کو سانپ کاٹ لے یا بچھو ڈنک مار دے اور وہ درد کی تکلیف سے بے چین ہو تو اس عمل کو سات بار پڑھ کر گڑ پر دم کر لے اور وہی گڑ اس کو کھلا دے تکلیف کی شدت جاتی رہے گی۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ مِنْ شَرِّ كُلِّ عَقْرَبٍ وَّحَیَّةٍ اِنَّهُمْ یَكِیْدُوْنَ كَیْدًا وَّاَكِیْدُ كَیْدًا فَمَهِّلِ الْكٰفِرِیْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَیْدًا ٥

## سانپ کے کاٹے کا مجرّب عمل

یہ عمل شیخ المشائخ شمس الاسلام حضرت سیدنا بابا فرید گنج شکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے جو بہت ہی مجرب اور پُر اثر ہے اور عمر بھر کے لئے ایک ہی زکوٰۃ کافی ہے بشرطیکہ ادائے زکوٰۃ کے بعد وہ جھینگا اور اوجھڑی کبھی نہ کھائے اور اگر ہر سال زکوٰۃ کی تجدید کرتا رہے تو عامل کا کوئی وار خالی نہیں جائے گا۔ زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ رمضان شریف کی ستائیسویں یا اٹھائیسویں راتوں کو نماز عشاء و وتر کے بعد تازہ وضو کرے اور کسی سے کوئی بات چیت نہ کرے پھر خلوت میں جاکر بیٹھ جائے اور ان ابیات کو ایک سو پچیس ۱۲۵ بار پڑھے بس عامل ہو گیا اس کے بعد اس بات کا ضرور خیال رکھے کہ اگر کبھی رات کو کھاتے وقت چراغ بجھ جائے تو کھانے سے فوراً ہاتھ کھینچ لے ورنہ نقصان اٹھائے گا۔ پھر اگر سانپ کا کاٹا ہوا کوئی اس عامل کے پاس آئے تو انہیں ابیات کو تین بار پڑھ کر دم کر دے تیسری بار کٹی ہوئی جگہ پر تھوک دے، مار گزیدہ فوراً اچھا ہو جائے گا۔ واضح ہو کہ دم کرنے سے پہلے سانپ کے کاٹے ہوئے سے سوا سیر یا سوا کیلو شکر حاصل کرے اور اس پر چہار قل و فاتحہ پڑھ کر اس کا ثواب شیخ الاسلام حضرت سیدنا بابا فریدالدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ کی روح پر فتوح کو نذر کرے —— ابیات یہ ہیں:-

خدا کہے تم سنو محمد سانپن کا بچہ کیسا — پکار کرے محمد جا دیکھو گھر بیٹھا
آدم چام لپیٹ من ماتھے ٹھہرایا — ہانکہ مارے بچھ جھڑے زہل کرے خدا



## دفع موش

اگر چوہے گھر میں یا کھیت میں کھلیان میں بہت ہو جائیں تو اس کو بھگانے کیلئے یہ نقش تین عدد لکھے جائیں اور گھر کے تین گوشوں میں دفن کر دیں یا سوراخوں میں ڈال دیں اور کھیت وغیرہ کے بھی تین کونوں میں گاڑ دیں ایک کونہ چھوڑ دیں جہاں سے وہ سب بھاگ جائیں گے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۷۵ | ۱۲۷۹ | ۱۲۶۸ | ۱۲۶۰ |
| ۱۲۶۱ | ۱۲۶۵ | ۱۲۷۸ | ۱۲۷۹ |
| ۱۲۷۰ | ۱۲۶۴ | ۱۲۷۶ | ۱۲۷۳ |
| ۱۲۷۷ | ۱۲۷۲ | ۱۲۷۱ | ۱۲۶۳ |

## دفع وساوس

نماز، تلاوتِ قرآن اور دیگر نیکیوں میں مشغولیت کے وقت جب فاسد خیالات گذرتے ہوں یا کاموں میں سستی عبادت میں کاہلی ہوتی ہو تو جمعرات یا جمعہ کو سورج نکلنے کے بعد یہ سات نقش لکھے اور جمعہ سے جمعرات تک روزانہ ایک ایک نقش زمزم شریف یا تازہ پانی میں گھول کر پی جائے باذنہٖ تعالیٰ کاہلی و سستی اور خیالات فاسدہ کا آنا بند ہو جائے گا اور اگر چاہے تو جو آیات نقش کے ارد گرد لکھی ہوئی ہیں انھیں زبانی یاد کر کے ہر نماز کے بعد گیارہ گیارہ بار پڑھ لیا کرے۔

۷۸۶ یارحمٰن یارحیم

فاستعذ باللہ انہ ھو السمیع العلیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۹۲ | ۱۲۹۵ | ۱۲۹۸ | ۱۲۸۳ |
| ۱۲۹۷ | ۱۲۸۵ | ۱۲۹۱ | ۱۲۹۴ |
| ۱۲۸۴ | ۱۳۰۰ | ۱۲۹۳ | ۱۲۹۰ |
| ۱۲۹۶ | ۱۲۸۹ | ۱۲۸۱ | ۱۲۹۹ |

ھو الاول والآخر والظاھر والباطن

[illegible]

## برائے سفیہ

بیوقوفی جس کی عادت ہو بات بات پر بے وقوفی کی باتیں یا حرکتیں کرتا ہو مندرجہ ذیل طلسم کو کسی سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر پرانے کپڑے میں موم جامہ کر دے اور اس کے داہنے بازو

پر باندھ دے بیوقوفی کے علاوہ بلاؤ آفات سے بھی محفوظ ہو جائیگا۔ استعمال سے پہلے حضرت سیدنا مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم کے نام سے فاتحہ دے۔

ھ ھ ھھ ھ // ×. ۶۶۶۶۶۶۶۶ وصم

**برائے سوکھا** بچوں کے اس مرض میں سمنوا ضغایا کم کا نقش مفید ہے لیکن اس نقش کو پہنانے کے بعد بھی بچے سوکھتے چلے جاتے ہوں تو اس کے لئے ایک آخری مگر مجرب ترکیب یہ ہے کہ نیلے رنگ کا ایک بڑا بھانٹا (بیگن) حاصل کرے اور اوپر کو یہ نقش تین جگہ اس پر چھری کی نوک سے لکھے اور جس جگہ وہ بچہ سوتا ہو اس جگہ قدرے بلندی پر اس نقش بیگن کو لٹکا دے جیسے جیسے وہ سوکھتا جائے گا بچہ بحمدہ تعالیٰ فربہ ہوتا جائیگا ضرورت پڑے تو ایک کے سوکھنے کے بعد دوسرے تیسرے بیگن پر بھی لکھ سکتے ہیں مگر اب تک کے تجربہ میں ایک ہی بیگن کافی ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ط | و ہ | و ی |
| ہ | ھ | و |
| مس | ق | ای |

**برائے برآمدن دندان** جب دودھ کے دانتوں کے نکلنے کا وقت آتا ہے تو بچوں کو بیحد تکلیف ہوتی ہے اس تکلیف کو زائل کرنے اور دانتوں کے بے تکلف نکلنے کیلئے اس نقش کو مع آیۃ کریمہ انوار کو لکھکر اس کے گلے میں ڈالدیں تاکہ وہ رونے دھونے سے بھی محفوظ رہے اور دانت بھی آسانی سے نکل آئے یہ تعویذ وقت شمس میں لکھی جائے گی ←



بسم اللہ الرحمن الرحیم ربنا لاتزغ قلوبنا بعد

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ ط | ۱ الم | ۸ لہ | ۱۱ ھ |
| ۷ ھ | ۱۲ ے | ۱۳ و | ۲ ھ |
| ۹ ا | ۶ ق | ۳ ھ | ۱۶ ق |
| ۴ ہ | ۱۵ ل | ۱۰ ل | ۵ ج |

**برائے دفع جنون** جس پر جنون و پاگل پنی کا غلبہ ہو اور مجنونانہ حرکتیں کرتا ہو چاہیئے کہ آدھ کیلو روغن کنجد (تل کا تیل) خالص حاصل کرے اور اس آیۃ کریمہ کو تسمیہ کے ساتھ سات یا اکیس ۲۱ بار پڑھ کر اس تیل میں دم کردے اور اسی تیل سے مسلسل چالیس دنوں تک مجنون کے سر سے پاؤں تک مالش کرے باذنہ تعالیٰ چلّہ کے اندر جنون جاتا رہے گا اور وہ صحت مند ہو جائیگا بسم اللہ الرحمٰن الرحیم قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰہُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ ۔ درود غوثیہ تین بار اوّل و آخر۔

**برائے معلوم کردن دزد** جب کوئی چیز چوری ہو جائے اور یہ معلوم کرنا چاہیں کہ چور کون؟ تو تھوڑا سا آب نارسیدہ چاول (اروا چاول) لیں اور بے تسمیہ ان کلمات قرآنیہ کو ایک سو گیارہ بار پڑھ کر چاول پر دم کردے اور چند لوگوں کو کھلائے جنمیں وہ بھی رہے جس پر شبہ ہے، جو چور ہوگا اس کے حلق سے چاول نیچے نہیں اترے گا جس سے پہچان ہو جائے گی کہ یہی چور ہے۔

کلمات یہ ہیں :- اِنَّ لَدَیْنَا اَنْکَالًا وَّجَحِیْمًا وَّطَعَامًا ذَا غُصَّۃٍ وَّعَذَابًا اَلِیْمًا ہ

## کشادن دوکان بستہ

اگر کسی کے جادو منتر کی وجہ سے چلتی ہوئی دوکان خود بخود بند ہوگئی ہو پہلے کی طرح گاہکوں کی آمد نہ ہو تو اس نقش کو ساعت سعید میں لکھ کر دوکان کے سرے پر چسپاں کردے اور غلہ دتجوری میں رکھ دے بعونہ تعالیٰ دوکان کی بندش ختم ہوجائے گی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۱ | ۳ | ۶ | ۳۹۹ |
| ۵ | ۳۰ | ف | ۴ |
| ۴۱ | ع | ۱ | ۷۹ |
| ۲ | ۷۸ | ۴۵۲ | ۷ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱۱۳ | ۳۱۱۶ | ۳۱۱۹ | ۳۱۰۵ |
| ۳۱۱۸ | ۳۱۰۶ | ۳۱۱۲ | ۳۱۱۷ |
| ۳۱۰۷ | ۳۱۲۱ | ۳۱۱۴ | ۳۱۱۱ |
| ۳۱۱۵ | ۳۱۱۰ | ۳۱۰۸ | ۳۱۲۰ |

دوکاندار دن کو چاہئے کہ اسم مبارک یا مُغْنِی کو اپنا وظیفہ بنالیں اور ہر نماز کے بعد خواہ بیٹھکر خواہ چلتے پھرتے ہوئے دو سو مرتبہ پڑھ لیا کریں اول و آخر درود شریف پھر اس کے برکات کو اپنی کھلی آنکھوں سے دیکھیں گے۔

## دفع پسلی

جس بچے کی پسلی چلتی ہو اور وہ درد سے کراہتا ہو تو چاہئے کہ اس نقش کو موم جامہ کر کے گلے میں اس طرح لٹکائے کہ نقش پیٹ تک آئے اور چلنے یا حرکت کرنے میں اس کی پسلیوں سے ٹکرائے ساتھ ہی ساتھ جو آیۃ کریمہ نقش کے اردگرد لکھی ہے اسے سات یا گیارہ بار پڑھ پڑھ کر بچہ کو دم



کرتا رہے اور دم کرنے کے درمیان آہنی چاقو (جس کا دستہ بھی لوہے کا ہو) سے بچے کے سینے سے ناف تک اشارتاً چلاتا رہے تین یا پانچ دنوں میں مرض کا خاتمہ ہوجائیگا

۷۸۶ واذ قتلتم نفسا فادارءتم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۴۲ | ۱۳۴۶ | ۱۳۳۹ | ۱۳۳۵ |
| ۱۳۴۸ | ۱۳۳۶ | ۱۳۴۱ | ۱۳۴۷ |
| ۱۳۳۷ | ۱۳۵۱ | ۱۳۴۴ | ۱۳۴۰ |
| ۱۳۴۵ | ۱۳۳۹ | ۱۳۳۸ | ۱۳۵۰ |
| بسم اللہ الشفیٰ واذ قتلتم نفسا فادارءتم | | | |
| بسم اللہ الکافی بسم اللہ الشافی | | | |

## نقش حزب البحر

یہ نقش ہر کام کیلئے مجرب ہے چاہے روحانی بیماری ہو یا جسمانی اس نقش کریم کو موم جامہ کر کے گردن میں لٹکائے اور اسی نقش کا دھویا ہوا پانی صبح وشام استعمال کرے انشاء اللہ تعالیٰ ہر بیماری دفع ہوجائے گی۔ کاغذ پر لکھنے سے بہتر ہے کہ پینے کیلئے چینی کے سفید پلیٹ پر یہ نقش لکھا جائے اور اگر جنہ و آسیب کا اثر ہو تو اسی نقش کا فلیتہ کسی پیالی میں شعلہ دار آگ رکھ کر جلائے۔ انگارہ پر پہلے فلیتہ کا سرا رکھا جائے تاکہ عدد ۲۱۶۷۵ سے جلنا شروع ہو اور فلیتہ جلنے کی جگہ پر مریض کو چادر اُڑھا کر بٹھا دیں تاکہ وہ اس کا دھواں لیتا رہے تین روز لگاتار وقت مقررہ پر ایسا کردیا جائے تو جنہ آسیب اور نظر بد وغیرہ سب کا اثر خاکستر ہوجائے گا۔ اس کے علاوہ مہلک اور لاعلاج بیماریوں کے دفعیہ کیلئے بھی ہیں

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۶۸۲ | ۲۱۶۸۵ | ۲۱۶۸۹ | ۲۱۶۷۵ |
| ۲۱۶۸۶ | ۲۱۶۷۹ | ۲۱۶۸۱ | ۲۱۶۸۴ |
| ۲۱۶۷۷ | ۲۱۶۹۰ | ۲۱۶۷۸ | ۲۱۶۸۰ |
| ۲۱۶۸۸ | ۲۱۶۷۹ | ۲۱۶۸۲ | ۲۱۶۸۵ |

نقش حزب البحر

اسے استعمال کرتا ہوں اور بحمدہ تعالیٰ کامیابی بھی ہوئی ہے۔ ۱۶۶۷۲

## دفع رعشہ

جس آدمی کے ہاتھ پاؤں میں کوئی بیماری یا کمزوری کی وجہ سے رعشہ پڑ چکا ہو علاج و دوا کے باوجود کپکپاہٹ نہیں جاتی ہو تو اسے چاہیے کہ اس نقش معظم کو مشتری یا زہرہ کی ساعت میں لکھے اور اسے کھلا ہی ہوا اپنے پاس رکھے اور اکثر و بیشتر اس نقش پر نظر جماتا رہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۴ | ۳۲۸ | ۳۳۱ | ۳۱۷ |
| ۲۳۰ | ۳۱۸ | ۳۲۳ | ۳۲۹ |
| ۳۱۹ | ۳۳۳ | ۳۲۶ | ۳۲۳ |
| ۳۲۷ | ۳۲۱ | ۳۳۰ | ۳۳۲ |

## رہائی محبوس

جب کوئی شخص بلا وجہ قید ہو جائے اور حاکم کی سخت مزاجی سے اس کی رہائی مشکل نظر آتی ہو تو قیدی کو چاہیئے کہ آیات مقدسہ لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ سے العرش العظیم تک کثرت کے ساتھ پڑھا کرے اور اس نقش مکرم کو اپنے گلے میں ڈال لے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۶۰ | ۱ | ۳ |
| ۱۰ | ۳ | ۴۰۷ | ۱۲ |
| ۳۰۴ | ۴ | ۱۸ | ۱۶ |
| ۱۹ | ۵ | ۶ | ۴۲ |

## لقوہ فالج

تانبے کی رکابی (جو قلعی دار ہو) پر مشک و زعفران اور گلاب سے آیت مقدسہ قَدْ نَرٰى تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِى السَّمَآءِ فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضٰهَا سے عَمَّا تَعْمَلُوْنَ تک خوبصورتی سے لکھوالے پھر عرق گلاب سے اسے دھو کر منہ پر اور



اس اعضاء پر ملے جہاں فالج کا اثر ہے اور اسی رکابی میں آئینہ کی طرح اپنا منہ دیکھتا رہے ایک ہفتہ تک یہ عمل جاری رکھے اور اس نقش کو زعفران سے لکھوا کر اپنے گلے میں ڈالے باذنہ تعالیٰ لقوہ کا اثر بالکل ہی جاتا رہے گا۔ یہ نقش مبارک عرق النساء وغیرہ میں بھی بہت مفید ہے چاہیئے کہ باندھے اور اسی کا دھویا ہوا پانی صبح و شام استعمال کرے۔

۷۸۶

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۵ | ۲۴ | ۳۴ | ۱۱ | ۱ | ۸۰ | ۴۹ | ۵۸ | ۶۷ |
| ۲۶ | ۳۴ | ۳۳ | ۲۳ | ۱۱ | ۹ | ۷۹ | ۴۸ | ۵۷ |
| ۵۷ | ۵۳ | ۳۴ | ۴۳ | ۲۱ | ۱۰ | ۸ | ۷۸ | ۶۷ |
| ۶۶ | ۵۵ | ۵۲ | ۴۲ | ۳۱ | ۱۰ | ۱۸ | ۷ | ۷۷ |
| ۷۲ | ۶۵ | ۹۳ | ۵۳ | ۴۱ | ۳۰ | ۱۹ | ۱۷ | ۱۶ |
| ۵ | ۷۵ | ۴۱ | ۸۳ | ۵۱ | ۴۰ | ۳۱ | ۲۷ | ۱۴ |
| ۱۵ | ۴ | ۷۴ | ۷۲ | ۶۱ | ۷۰ | ۳۹ | ۲۸ | ۱۶ |
| ۱۵ | ۴ | ۷۳ | ۳ | ۷۱ | ۵۰ | ۴۹ | ۳۸ | ۳۶ |
| ۳۵ | ۲۴ | ۱۳ | ۲ | ۷ | ۷ | ۵۹ | ۴۸ | ۳۷ |

## دفع ذیابیطس

آجکل شکر کی بیماری عام ہو رہی ہے بیقید عمر بوڑھے بچے، امیر و غریب سب کو لاحق ہو جاتی ہے جسکی وجہ سے سستی نیند کا غلبہ اعصاب میں کمزوری اور چکر وغیرہ میں مریض مبتلا ہو جاتا ہے اس کے دفعیہ کیلئے مجرب و تیر بہدف نسخہ و نقش یہ ہے کہ نقش شفا چالیس عدد لکھے پھر خالص شہد اور اناناس کا جوز حاصل کرے جس میں شکر کی ملاوٹ نہ ہو صبح و شام آدھ گلاس اناناس کا رس ایک چمچ شہد اور ایک نقش شفا کو چمچ سے ملائیں

جب تینوں ایک جان ہو جائیں تو صبح کو نہار منہ اور رات کو سوتے وقت پی لیا کریں اکیس دنوں میں یہ مرض خبیث ہمیشہ کیلئے باذنہ تعالیٰ دفع ہو جائے گا۔ نقش شفا یہ ہے ←

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی | ف | آ | ش |
| شفا | ۳۰۱ | ۹ | ۸۱ |
| ۳۰۲ | ۳ | ۷۸ | ۸ |
| ۷۹ | ۷ | ۳۰۳ | ۲ |

## افزودی شیر

عورت یا کسی جانور کا دودھ جب کم ہو جائے تو اس نقش مکرم کو وقت سعد میں زعفران سے لکھ کر تین دن مسلسل پلا دے انشاء اللہ تعالیٰ دودھ میں خاطر خواہ زیادتی ہو جائے گی۔ نقش مکرم یہ ہے ←

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۴۱۰۱ | ۴۱۱۵ | ۱ |
| ۴۱۱۴ | ۲ | ۷ | ۴۱۱۲ |
| ۳ | ۴۱۱۷ | ۴۱۰۹ | ۶ |
| ۴۱۱۰ | ۵ | ۴ | ۴۱۱۶ |

## دردِ دندان

دانت کا درد بہت تکلیف دہ اور پریشان کن ہوتا ہے چاہیئے کہ اس دعا کو پڑھ کر بار بار دم کرتا رہے بسم اللہ اعوذ بعزۃ اللہ وقدرتہٖ من شر ما اجد من وجع ہذاہ اور اس نقش کو لکھکر اس سے دانتوں کو خوب مل کر کنویں یا دریا میں ڈالدیں درد کم ہو جائیگا اور اگر اس عمل پر مداومت کیجائے تو درد بالکل جاتا رہے گا ←

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | ک |
| ح | و | د | ب | ھ |
| ب | د | و | ح | ی |
| و | ح | ب | د | ع |
| د | ب | ح | و | ص |



## نکسیر

عموماً بچوں کو اور کبھی کبھی بڑوں کو بھی ناک سے خون آنا شروع ہو جاتا ہے اس کو ختم کرنے کیلئے مجرب طریقہ یہ ہے کہ کڑوا تیل اور پانی کو خوب حل کر کے ناکوں میں چڑھائے اگر دو تین بار ایسا کرنے پر بھی خون کا آنا بند نہ ہو تو انگشتِ شہادت سے ناک کے سرے سے پیشانی تک تین بار بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ یَا قَابِضُ لکھے انشاء اللہ تعالیٰ ہمیشہ کے لئے نکسیر کا مرض جاتا رہے گا۔

## سفر کرنے سے پہلے

جب کسی عظیم سفر پر روانہ ہو تو دو رکعت بہ نیتِ حفظ و امان ادا کرے پھر گھر والوں سے رخصت ہو کر گھر کے دروازہ پر آئے اور اپنا دونوں ہاتھ دروازہ کے سرے پر رکھکر بسم اللہ شریف کے ساتھ تین بار درود شریف پڑھے پھر چاروں قل شریف اور سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ کے تین تین بار پڑھکر آخیر میں تین بار درود شریف پڑھ لے اور بِسۡمِ اللّٰہِ تَوَکَّلۡتُ عَلَی اللّٰہِ کہتے ہوئے قدم جانب سفر بڑھائے اور جب بھی کسی جاندار یا غیر جاندار سواری پر سوار ہو تو بسم اللہ بسم اللہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اللہ اکبر اللہ اکبر اللہ اکبر سُبۡحَانَ الَّذِیۡ سَخَّرَ لَنَا ھٰذَا وَمَا کُنَّا لَہٗ مُقۡرِنِیۡنَ وَاِنَّآ اِلٰی رَبِّنَا لَمُنۡقَلِبُوۡنَ ۝ پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ دین دنیا کی دولتوں سے مالا مال ہو کر گھر لوٹے گا اور بال بچوں کو اللہ تعالیٰ کے حفظ و امان میں پائے گا۔

## بخار

اگر بخار کسی دوا سے نہیں اترتا ہو تو چاہیے کہ ایک گلاس پانی میں ایک سو ایک بار یَا نَارُ کُوۡنِیۡ بَرۡدًا

وَسَلِّمْ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ پڑھ کر دم کر دے اور اس پانی کو تین حصہ کر کے تین بار پلا دے اور ہر بار اس پانی کا چھینٹا بھی مریض کے چہرہ اور جسم پر مارے بحکم خدا ایک ہی دن میں بخار اتر جائے گا۔

## دفع امراض

درود شفا کا نقش ہر بلا و بیماری میں کام آتا ہے چاہیئے کہ مشک زعفران سے اکتالیس ۴۱ عدد لکھے ایک نقش کو درود شفا پڑھتے ہوئے موڑے اور مریض کے گلے میں ڈالدے اور بقیہ چالیس نقوش کو روزانہ ایک ایک نہار منہ پانی میں گھول کر پلائے پھر قدرت الٰہیہ کا تماشا دیکھے ←

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۶۱ | ۶۶۴ | ۶۶۷ | ۶۵۴ |
| ۶۶۶ | ۶۵۵ | ۶۶۰ | ۶۶۵ |
| ۶۵۶ | ۶۶۹ | ۶۶۲ | ۶۵۹ |
| ۶۶۳ | ۶۵۸ | ۶۵۷ | ۶۶۸ |

## خیر و برکت

یوں تو خیر و برکت حاصل کرنے کیلئے بیشمار نقوش و عملیات ہیں مگر یہ عمل بھی تیر بہدف اور بزرگوں سے منقول ہے کہ فجر کے وقت صبح سویرے جاگے اور سنت فجر پڑھکر اولاً ایک بار درود شریف سو مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَ بِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِہٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہ ایک بار، سورہ فاتحہ تین بار، سورہ اخلاص اور ایک بار درود شریف پڑھکر حضور سید الانبیاء والمرسلین علیہ وعلیہم الصلوٰۃ والتسلیم اور سید الاولیاء حضور غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ و عنہم کے ارواح طیبات کو اس کا ثواب ایصال کرے اور پھر جماعت کیساتھ فجر کی نماز ادا کرے انشاء اللہ تعالیٰ ایک چلہ کے اندر ہی خیر و برکت اندازہ کرنا مشکل ہوگا۔



## روشنی چشم

یہ نقش مبارک اعلیٰحضرت عظیم البرکۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا مستخرجہ ہے جب آنکھوں کی روشنی کم ہونے لگے یا پانی آنے لگے یا جالا وغیرہ پڑ جائے تو اس نقش کو لکھکر جس آنکھ میں درد ہو اُس آنکھ پر باندھے یا اس طرف کی کنپٹی پر باندھے اور ایک نقش لکھ کر گلاب کے پانی میں ڈالدے اور اسی پانی کا چھینٹا صبح و شام آنکھ پر دیتا رہے خدا نے چاہا تو بہت جلد آنکھوں کی تکلیف سے رہائی مل جائے گی ←

| الیوحدیر | فبصرک | عظلرہ غلک | فلسقفنا |
|---|---|---|---|
| ۱۱۶۹ | ۵۳۲ | ۱۱۲ | ۳۹۳ |
| ۵۳۳ | ۱۱۷۲ | ۳۹۰ | کافی |
| شافی | ۱۱۰ | ۵۳۴ | ۱۱۷۱ |

# قرآنی چند سورتوں کے خواص و نقوش

## سورہ فاتحہ

اس سورۂ مبارکہ کا ایک نام سورۂ شفا بھی ہے جب دوائیں بیکار ہو جائیں بیماری بے تدبیر ہو جائے کوئی صورت بیمار کے صحتیاب ہونے کی نظر نہ آئے تو اس مایوسی کے عالم میں سورۂ فاتحہ شریف پڑھ پڑھ کر پانی میں دم کرے اور مریض کو پلائے اور جب بھی پڑھے تو سات بار پڑھے اور اس طرح پڑھے کہ میم کو الحمد کی لام میں ملادے۔ (بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلْحَمْدُ) اور نقش مبارک کو مریض لاعلاج کے گلے میں ڈالدے اور مریض شافی حقیقی ہی سے لَو لگائے جو کسی طالب کو اپنی بارگاہ سے مایوس نہیں پھیرتا

نقش اگلے صفحہ پر

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶۵ | ۲۳۶۸ | ۲۳۷۱ | ۲۳۵۷ |
| ۲۳۷۰ | ۲۳۵۸ | ۲۳۶۴ | ۲۳۶۹ |
| ۲۳۵۹ | ۲۳۷۳ | ۲۳۶۶ | ۲۳۶۳ |
| ۲۳۶۷ | ۲۳۶۲ | ۲۳۶۰ | ۲۳۷۲ |

## سورۂ نساء

اگر کوئی عورت فاحشہ ہو تو اس کے سرپرستوں کی خواہش ہو کہ وہ تائب ہو کر عفت مآب ہو جائے تو اس سورۂ مبارکہ کو سات مرتبہ پڑھ کر پانی میں دم کر کے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸۳۸۲۳ | ۲۸۳۸۲۶ | ۲۸۳۸۳۹ | ۲۸۳۸۱۹ |
| ۲۸۳۸۳۸ | ۲۸۳۸۱۶ | ۲۸۳۸۲۲ | ۲۸۳۸۲۷ |
| ۲۸۳۸۱۷ | ۲۸۳۸۳۱ | ۲۸۳۸۳۳ | ۲۸۳۸۲۱ |
| ۲۸۳۸۳۵ | ۲۸۳۸۲۰ | ۲۸۳۸۱۸ | ۲۸۳۸۳۰ |

اس عورت کو پلا دے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد وہ راہِ راست پر آجائے گی اور اگر کسی میاں بیوی میں نا اتفاقی رہا کرتی ہو تو اس نقش مبارک کو گلاب و زعفران سے لکھ کر دونوں کو پلا دے دونوں میں جلد تر موافقت ہو جائے گی اور ہر بلا و مصیبت سے محفوظ رہیں گے۔ یہ نقش دوسری بیماریوں میں بھی نہایت مفید ہے۔

## سورۂ یوسف

اگر کسی حاکم سے کوئی جائز کام کرانا ہو تو اور وہ اس کے لئے تیار نہیں ہوتا ہو تو حاجتمند کو چاہیئے سورۂ یوسف شریف کو تیرہ بار پڑھے اور اس نقش مکرم کو زعفران سے لکھ کر اپنے بازو پر باندھے پھر اس حاکم سے اپنا مدعا بیان کرے انشاء اللہ تعالیٰ وہ انکار نہیں کر سکے گا اور حسب منشا اس کا کام کر دے گا۔ اگر کوئی شخص اپنے عہدہ سے معزول ہو گیا ہو تو اسے بھی چاہیئے کہ اس نقش معظم



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۵۹۹۲ | ۱۲۵۹۹۸ | ۱۲۶۰۰۱ | ۱۲۵۹۸۶ |
| ۱۲۶۰۰۰ | ۱۲۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۳ | ۱۲۵۹۹۹ |
| ۱۲۵۹۸۹ | ۱۲۶۰۰۳ | ۱۲۵۹۹۶ | ۱۲۵۹۹۷ |
| ۱۲۵۹۹۴ | ۱۲۵۹۹۱ | ۱۲۵۹۹۰ | ۱۲۶۰۰۲ |

کو اپنے سیدھے بازو پر باندھے خدا نے چاہا تو بہت جلد اس کا عہدہ اسے مل جائے گا بلکہ عہدہ جلیلہ پر مامور ہو سکتا ہے۔ حصول عزت اور ترقیٔ مناصب کے لئے یہ نقش بہت زود اثر ہے۔

## سورۂ مریم

اگر اس سورۂ کریمہ کو ہمیشہ پڑھتا رہے تو قاری بہت جلد غنی ہو جائے گا۔ اس سورۂ

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹۶۵۴۹ | ۹۶۵۴۴ | ۹۶۵۵۱ |
| ۹۶۵۵۰ | ۹۶۵۴۸ | ۹۶۵۴۶ |
| ۹۶۵۴۵ | ۹۶۵۵۲ | ۹۶۵۴۷ |

کریمہ کا دم کیا ہوا پانی مردبستہ کیلئے طلائے اکسیر ہے اس نقش کا پانی بھی بستگی کو کشادہ کرتا ہے اگر ویران باغوں کے درختوں میں اس کا پانی ڈال دیا جائے تو وہ پھل پھول لانے لگیں اور اگر کسی کے گلے میں ڈالیں تو باذنہٖ تعالیٰ تو وہ بلا، آفات سے محفوظ رہے گا اور غنا بھی حاصل ہو گا۔

وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْن